



APRIL 2020
ABC Certified/CPNE Member

رہبر راہ زندگانی ہیں!

یہ ستارے یہ کہکشاں یہ فلک

CORONAVIRUS

آفاقی معلومات کا علمبردار

GOLDEN YEARS 73 سالہ مسلسل اشاعت

# ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت لاہور

# CORONAVIRUS

## کرونا وائرس دُنیا سے کب کیسے ختم ہوگا؟

## بھارت کے ٹکڑے کب؟

## شرفِ شمس عزت جاہ و مرتبہ کے اعمال

ASTROLOGY FOR ALL

سلسلہ روحانیات حضرت سید میراں حسین شاہ زنجانیؒ پیر بھائی حضرت داتا گنج بخش علی ہجویریؒ


A.B.C سے باقاعدہ منظور شدہ اشاعت

ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت ® لاہور
آفاقی علوم کا علمبردار

جلد نمبر 73 | APRIL 2020 | شمارہ نمبر 01


بانی ادارہ منجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز

جانشین خاندان زنجانیہ عالیہ
شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محمد علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محسن علی شاہ زنجانی

بیرون ممالک سالانہ چندہ
مڈل ایسٹ 12000 روپے
انڈیا، ایران، سری لنکا 12000 روپے
یورپ، فار ایسٹ 14000 روپے
امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا 15000 روپے

قیمت 100 روپے
سالانہ چندہ 1000 روپے
لائف ممبرشپ 15000 روپے For 12 Years
لائف ممبرشپ 1000 ڈالر For 12 Years





ولادت باسعادت
15 شعبان
امام زمانہ
حضرت امام مہدی علیہ السلام
تمام مومنین و مومنات کو مبارک ہو


کاشانہ زنجانی 125۔ڈی، گلبرگ 2
بلمقابل یونین کونسل حضرت میراں حسین زنجانی روڈ، نزد مین مارکیٹ لاہور 54660
Ph: 042-35752277 - 35872277
Mobile: 0300-9483758

کاشانہ زنجانی راولپنڈی
19-A، جی ٹی روڈ (جہلم روڈ)، بالمقابل گالف کلب/آرمی ہاؤس،
PH: 051-8732742
051-8732764

کاشانہ زنجانی
نزد انصار برنی ٹرسٹ و ہمدرد دواخانہ
آرام باغ روڈ، کراچی- 74200
Ph: 021-32217544





سید انتظار حسین زنجانی ایڈیٹر/ پبلشر نے حیدری پریس ریلوے روڈ لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی 125-D گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا




websites:www.aienaeqismat.com.pk
Email:aienaeqismat@gmail.com

# حمد

ہر طرف کائنات میں تم ہو
صرف بزمِ حیات میں تم ہو
کچھ نہ تھا کائنات میں تم تھے
کچھ نہیں کائنات میں تم ہو
ہر عدم ہر وجود تم سے ہے
یعنی ہر نفی ہر ثبات میں تم ہو
اور کچھ بھی نظر نہیں آتا
میں ہوں یا کائنات میں تم ہو
حق و باطل نہیں ہیں ایک مگر
کعبہ و سومنات میں تم ہو
عکس ہیں حسنِ ذات کے ہی صباؔ
گم جہانِ صفات میں تم ہو

# نعت

صبا اکبرآبادی

میرے لب پر حضورﷺ کی باتیں
تیرگی میں ہیں نور کی باتیں
سب سے اچھا ہے بس حضورﷺ کا نام
سب سے اچھی حضورﷺ کی باتیں
کر مدینے کی بات اے واعظ
چھوڑ حور و قصور کی باتیں
ذکرِ احمدؐ سے ہے بیاں روشن
نور کے لفظ نور کی باتیں
لبِ آدم سے تا مسیح رہیں
آپ ہی کے ظہور کی باتیں
بے کہے سب وہ جانتے ہیں صباؔ
اس دلِ ناصبور کی باتیں

# منقبت

ملک آصف جھوپال



چمن میں پھول بنتا ہے کلی کا
جو ہے فرزند زہراؑ و علیؑ کا
سلیقہ سیکھ لو گر بندگی کا
سکوں مل جائے تم کو زندگی کا
جو ظلم و جور سے روکے کسی کو
یہی تو کام ہے رب کے ولی کا
حکومت جس نے ٹھوکر میں لُٹائی
یہ خاصہ ہے سخی ابن سخی کا
ہر ایک مشکل میری آساں ہوئی ہے
لیا ہے نام جب ابن علیؑ کا
تکلّم سیکھ لو اُن سے ہی مظہرؔ
حسن ہیں آئینہ خلق نبیﷺ کا

اپریل 2020ء

سید انتظار حسین زنجانی

# کروناوائرس اور اسکا جسمانی و روحانی حل

## عالمی سطح پر یہ خطرناک وائرس کب ختم ہوگا؟

ایک امریکی فرم کے سروے کیمطابق 3/4 کروڑ لوگ پوری دُنیا میں اس سے متاثر ہو سکتے ہیں۔ سپر پاور افواہیں پھیلانے والے میڈیا و سوشل سلز نے دُنیا بھر میں خوف و ہراس پھیلا دیا ہے۔ جبکہ کروناوائرس سے ہٹ کر روزانہ کینسر، ہارٹ اٹیک، یرقان، نمونیا، امراض جگر و گردوں سے ہزاروں افراد کی موت ہو جاتی ہے۔ جس کا کوئی ریکارڈ نشر نہیں کیا جاتا۔

**دُنیا ان دنوں بلا امتیاز مذہب و ملت کروناوائرس کے خوف میں مبتلا ہے**۔ آسمانی کونسل پر ستاروں کی نشست جس کا تذکرہ ہم زنجانی جنتری 2019ء اور 2020ء میں اکتوبر 2018ء سے کرتے چلے آ رہے ہیں۔ 25,26,27 دسمبر 2019ء سات ستارے برج قوس میں (**شمس، قمر، عطارد، مشتری، زحل، کیتو، پلوٹو**) کا اجتماع ہوا یوں تو عموماً ایسے ستاروں کے اجتماعات تقریباً ہر 20 سال کے بعد ہوتے ہیں تو دُنیا آئندہ بیس سالوں کے لئے کسی نئے ٹرننگ پوائنٹ کو فوکس کرتی ہے۔ مختصر عرض خدمت ہے حکمت خداوندی ملاحظہ کریں کہ بظاہر عالمی و آسمانی کونسل پر ستاروں کا نقشہ تیسری عالمگیر جنگ کا بنا ہوا تھا یکم جنوری 2020ء کو اسکی ایک جھلک ایرانی سپریم کمانڈر جنرل قاسم سلیمانی پر حملہ امریکہ ایران آمنے سامنے تھے اسلحہ کی تیسری عالمگیر جنگ شروع ہوئی ہوتی تو ابتک 4,3 کروڑ انسان لقمہ اَجل بن گئے ہوتے؟ ماضی کا خود ساختہ خدا، نمرود کے دماغ میں بھی ایک مچھر گھس گیا تھا جو اسکی تباہی موت کا سبب بنا۔ دسمبر میں ستاروں کا اجتماع پوری دُنیا کے سیاسی اور انفرادی زائچوں میں سب کے گھروں میں ہوا۔ 26 دسمبر 2019ء کے مکمل سورج گرہن نے ان ستاروں کی نحوست کو اور بھڑکا دیا۔ زنجانی جنتری 2019ء کے صفحہ نمبر 31 تا 38 میں اہم 24 عالمی ممالک کے زائچہ پیش کئے گئے تھے **چائنہ کے زائچہ میں بارھویں نحس خفیہ دشمن امراض وائرس پھیلانے جیسے** ہسپتالوں کے گھر ستاروں کا اجتماع ہوا۔ علم نجوم اس بات کی تصدیق کرتا ہے۔ کہ چائینہ کا دشمن ملک امریکہ نے چین کی تباہی کے لئے یہ وائرس نہ صرف ایجاد کیا اور ہدف کے مطابق اسے چین داخل کیا گیا۔ سانپ، بچھو، سور، کتے، بلیوں کا گوشت کھانے والی اس قوم کے ستارے بھی خراب تھے لہٰذا یہ وائرس فوراً پھیل گیا دیکھتے ہی دیکھتے شہروں کی رونق ماند ہوگئی اور عالمی زائچہ میں نحوست کے سبب ابتک 108 ممالک اسکی گرفت میں آ چکے ہیں دُنیا کی اکنامکس سٹاک مارکیٹ ٹریڈنگ ٹورازم دُنیا بھر کی درآمدات برآمدات متاثر ہوئی ہیں۔ چاروں میں سے تین براعظم ابتک اسکی لپیٹ میں آ چکے ہیں۔ الحمدللہ زائچہ پاکستان میں یہ اجتماع پہلے ہی آٹھویں نحس گھر موت، حادثات میں لگا اس سبب پاکستان چین کا ہمسایہ اور قریبی دوست ملک ہونے کے باوجود ابتک حتی الامکان بچا ہوا ہے۔ ہماری دُعا ہے کہ پوری دُنیا اس وائرس سے محفوظ رہے۔ چین نے اس وائرس سے تحفظ کی ویکسین نکال لی ہے۔ اور مریضوں کا گراف کم ہونے لگا ہے۔ جوں جوں دُنیا کے ممالک میں وائرس کا شعور بڑھا ہے۔ اسکی حفاظت سے بچنے کے حل تلاش کئے جا رہے ہیں۔ پاکستان کی سوشل میڈیا پر کروناوائرس سے بچنے کے لئے وظائف کی بھرمار ہے۔ جس کا جس پر یقین ہو وہ بصد شوق وہ عمل کرے حکومت بھی اس بیماری کی نزاکت سے آہستہ آہستہ آگاہ ہو کر تحفظ پر لگی ہوئی ہے۔ **آسمانی کونسل پر ستاروں کی پوزیشن برج جدی میں 14,15,16 اپریل پانچ ستارے مریخ، مشتری، زحل، پلوٹو اور قمر کا اجتماع ہوگا**۔ یہ وقت فلکیاتی اعتبار سے علاج زہر سے زہر کے کامیاب علاج ویکسین (شفاء) کا معلوم ہوتا ہے۔ ستارہ مشتری برج جدی سے برج قوس میں دوبارہ جولائی میں جب آئے گا تب تک دُنیا کروناوائرس سے محفوظ ہو چکی ہوگی۔

**کروناوائرس کا روحانی علاج:** -خاکِ مدینہ، خاکِ نجف، خاکِ کربلا- پر 70 مرتبہ سورۃ فاتحہ دم کر کے مناسب مقدار میں 7 دن نہار منہ چٹکی بھر کھائیں۔ دیگر علاج مقامی علاقہ کے پیاز پر نمک لگا کر کھانا بھی شفایابی کا باعث بنے۔ دُعا ہے کہ پوری دُنیا خصوصاً وطن عزیز پاکستانی قوم اس سے محفوظ رہے۔ عالمی سپر پاور نے تیسری عالمگیر جنگ کا ارادہ کیا مگر قدرت کے ایک وائرس کے آگے ہار گئے۔ ہائے رے سپر پاور اسلحہ کی بجائے اپنی دولت غربت بھوک افلاس مٹانے اور امن قائم کرنے کیلئے کرے تو سب کا ربّ بھی راضی ہوگا۔

# عالمی وسیاسی پیشنگوئیاں اپریل 2020ء

زائچہ فل مون — 06 ثور 0 — بحساب ویدک
راہو 7، زہرہ 9، شمس 24، عطارد 1، زحل 6، مشتری 1، مریخ 11، قمر 24، کیتو 7
بتاریخ 08 اپریل 2020ء اسلام آباد بوقت 7 بجکر 35 منٹ

نیا زائچہ پاکستان 1971ء 33 ثور 03 — بحساب ویدک
ذنب، زحل، مریخ، عطارد، مشتری، راس، زہرہ، قمر، شمس
بتاریخ 20 دسمبر 1971ء راولپنڈی بوقت 15 بجکر 06 منٹ

زائچہ نیومون — 0 ثور 15 — بحساب ویدک
راہو 6، زہرہ 20، شمس 9، قمر 9، عطارد 28، زحل 2، مریخ 22، مشتری 2، کیتو 6
بتاریخ 23 اپریل 2020ء اسلام آباد بوقت 7 بجکر 25 منٹ

کشمیر افغان بارڈرز پر عسکری نقل وحمل میں اضافہ دشمن ملک کی بلا اشتعال گولہ باری کا منہ توڑ جواب دیا جائیگا۔ جاری سی پیک منصوبے کے خلاف ہونے والی سازشیں بے نقاب ہوں۔ مریخ پلوٹو قران نویں گھر ہونے سے ملکی سیاسی مذہبی قانونی نئی تبدیلیاں اور نئے قوانین کی عملداری پڑوسی ممالک سے رفاعی سنٹرز یا ایٹمی مراکز پر حملوں کے خدشات نظرانداز نہیں کئے جاسکتے سیکورٹی اداروں کو ہائی الرٹ، نئے معدنیاتی خزانوں تیل، آئل، گیس، قیمتی دھاتوں کی دریافت ممکن ہوسکے گی۔ سیاسی مذہبی طبقات حکومت کیخلاف پھر سے صف آراء ہوسکتے ہیں۔

**زائچہ فُل مون:**۔ سیاسی نجوم میں آسمانی کونسل پر اپریل کے مہینے میں پہلے فل مون اور پھر نیومون طلوع ہونگے۔ **حسن اتفاق سے دونوں کے طالع بروج زائچہ پاکستان کے طالع ثور کے جنمان بنکر طلوع ہونگے۔ پاکستان کی سیاسی اورفلکیاتی تاریخ میں یوں اپریل کا مہینہ سیاسی لحاظ سے اہمیت سیاسی تبدیلیوں کی فضا بن کر طلوع ہونے کا مہینہ معلوم ہوتا ہے۔** دونوں مون کے زائچوں میں طالع کا مالک ستارہ زہرہ چھٹے ملکی سروسز اسٹیبلشمنٹ اداروں کی خدمات کا مالک ہوکر ان ملکی سبھی اداروں کیلئے ذمہ دارانہ مہینہ دکھائی دیتا ہے۔ اندرون ملک اور سرحدوں پر سیکورٹی ذمہ داریوں میں اضافہ ہوگا۔ آسمانی افواج کا کمانڈر انچیف مریخ شرف یافتہ 22 مارچ تا 4 مئی نویں عدلیہ، مذہب، بینکنگ، خارجہ تعلقات کے گھر رہے اسی دوران ستارہ مشتری بھی 30 مارچ تا 30 جون یہاں آجائیگا۔ زحل پلوٹو قبل ازیں یہاں ہی اپنے قیام کے دوران سبھی کو اکب **18 تا 22 مارچ مریخ مشتری 18 تا 23 مارچ مریخ پلوٹو 31 مارچ تا 2 اپریل مریخ زحل قرانات** بنائیں گے۔ اپریل 2020ء آسمانی کونسل پر ستاروں کے اثرات زائچہ کے **12,9,6,5,4,3,1** گھروں کو متاثر کریں گے۔ پارلیمنٹ میں نئے قوانین متنازعہ، حکومت کی سیاسی ساکھ متاثر ہونہ صرف اس کے خلاف عدم اعتماد لانے جیسی سیاسی جماعتوں کی کوششیں فل مون شمس گیارہویں پارلیمنٹ کے گھر قمر پانچویں قومی تقریبات، ایجوکیشن، سپورٹس، سٹاک ایکسچینج بازار حصص، جرائم، افواہوں، سوسائٹی اجتماع کو اکب نویں اعلیٰ عدالتوں کے اہم فیصلے مذہبی سیاسی پارٹیوں کی مشترکہ جدوجہد اقلیتی مذہبی مندر، گرجے ملکی وغیر ملکی سمندری ہوائی سفر ایکسپورٹ امپورٹ جیسے اہم تجارتی معاملات خصوصاً ایٹمی اثاثہ جات توانائی کے امور اس ماہ خاصے اہمیت اختیار کر سکتے ہیں۔ ملک دشمن قوتوں کی بدنظری سے اہم عسکری دفاعی تنصیبات کی حفاظت الرٹ سگنلز سرحدوں پر خصوصاً کشمیر افغان بارڈرز پر عسکری نقل وحمل میں

اضافہ دشمن ملک کی بلا اشتعال گولہ باری کا منہ توڑ جواب دیا جائیگا۔ جاری سی پیک منصوبے کے خلاف ہونے والی سازشیں بے نقاب ہوں۔ مریخ پلوٹو قران نویں گھر ہونے سے ملکی سیاسی مذہبی قانونی نئی تبدیلیاں اور نئے قوانین کی عملداری پڑوسی ممالک سے رفاعی سنٹرز یا ایٹمی مراکز پر حملوں کے خدشات نظرانداز نہیں کئے جاسکتے سیکورٹی اداروں کو ہائی الرٹ کی ضرورت پر زور دینا ہوگا۔ زلزلے، ژالہ باری سے ناگہانی حادثات فصلوں کو نقصان کا اندیشہ تاہم زیر زمین نئے معدنیاتی خزانوں تیل، آئل، گیس، قیمتی دھاتوں کی دریافت ممکن ہو سکے گی۔ مریخ زحل پلوٹو کی ناقص نظرات قران اندرون ملک مذہبی و قانونی تنازعات قانونی مذہبی ایجوکیشن کی بہتر ترویج اولین قرار پائے کمرشل طبقہ میں بے چینی بڑے افراد کی خرابی صحت یا موت آتشزدگی کے اندرون ملک ناگہانی واقعات ٹریڈ اور کامرس میں کرونا وائرس کے جاری اثرات سے نقصانات بعض خفیہ عناصر اندرون ملک ہڑتالیں ہنگامے کرانے جیسی سازش کروا سکتے ہیں۔ مریخ مشتری قران مذہبی قانونی معاشیاتی حلقوں میں بے چینی کا اشارہ ہے۔ سیاسی مذہبی طبقات حکومت کے خلاف پھر سے صف آراء ہو سکتے ہیں۔

# پیشگوئی زنجانی جنتری 2020ء (صفحہ نمبر 44)

**22 اپریل تا 13 جون 2020ء دورِ عطارد:** ۔ سالانہ ورش پھل میں عطارد دوسرے گیارہویں کا مشترکہ حاکم ہوکر چوتھے مقیم ہونے سے خارجہ پالیسی کے تسلسل مثبت تبدیلیوں سے دوست ممالک کی تعداد میں اضافہ نہ صرف بلکہ دوست ممالک سے جاری تجارتی حجم بڑھنے سے ملک کی معیشت میں اضافہ اندرون ملک مواصلاتی نظام میں اصلاح بہتری موٹروے کے علاوہ سی پیک سے منسلک نئے ہائی وے کھلنے سے اندرون ملک تجارتی سرگرمیاں بڑھیں گی۔ سالانہ زائچہ کے چھٹے **30** مارچ تا **2** اپریل مریخ زحل کا قران اندرون ملک آتشزدگی کے بڑے واقعات حادثات سرحدوں پر جھڑپیں جنگی سا ماحول بنا رہے محنت کش طبقہ میں بے چینی حکومت کے خلاف مظاہرے خفیہ سازشیں اور بغاوت سول نافرمانی جیسے خدشات دکھائی دیتے ہیں۔ زائچہ میں **6** جون چاند گرہن حکمرانوں میں سختی، ظلم، ناانصافی اور عوام دشمن **I.M.F** کے کہنے پر پالیسیاں سخت کرنے سے عوام بزنس مین سراپہ احتجاج جنسی جرائم اور طلاقوں کی شرح میں اضافہ، سیاسی مخالف ایک دوسرے پر سخت غیر اخلاقی الزامات لگانے سے بھی گریز نہ کریں۔ **21** جون سورج گرہن ملکی معیشت زراعت پر ناقص اثرات مرتب کرئے گا۔ روپیہ کی قدر میں اُتار چڑھاؤ دیکھنے میں آئے۔ عدلیہ، پولیس اور فوج میں تبدیلیاں اور مثبت اصلاحات مخصوص سیاسی لوگ اچانک نئے صوبوں کے قیام کے لئے متحرک ہو جائیں۔ اس سال قانون کا فطری ستارہ مشتری آٹھویں سے نویں گھر مارچ **2020**ء بارہ سال کے بعد آنے سے ایسا ہوگا۔

**زائچہ نیو مون:** ۔ قران شمس وقمر **23** اپریل بارہویں نحس گھر طلوع ہونے سے کرونا وائرس کے خدشات کے سبب ملک بھر کے ہسپتال ہیلتھ ڈیپارٹمنٹ اور چاروں صوبوں اور مرکز وزارت صحت الرٹ رہینگی۔ اندرون ملک کم سزا یافتہ قیدیوں کی سزا میں ریلیف رہائی ملے۔ حکومت کے خلاف خفیہ سیاسی مذہبی جماعتیں سرگرم عمل۔ جرائم، لوٹ مار کے واقعات میں اضافہ رفاہ عامہ ہسپتال، جیلوں سے متعلقہ لوگ تکلف و آزمائش سے گذریں کچھ نئ اعلیٰ شخصیات کے اسکینڈل منظر عام پر آئیں۔ عوام الناس میں عدم احساس تحفظ اور مہنگائی کے سبب نفسیاتی پریشانیوں میں اضافہ ہو۔ اپریل کی **16,15,14** تواریخ نہایت اہم دکھائی دیتی ہیں۔ جبکہ اس مرتبہ پانچ کواکب **مریخ مشتری زحل پلوٹو اور قمر** نویں گھر میں اجتماع کریں۔ ہماری دُعا ہے کہ سیاسی مذہبی عسکری اور ناگہانی وبائی امراض (کرونا وائرس) سخت آزمائش سے پوری قوم اُمت مسلمہ محفوظ رہے۔

**قمر در عقرب**

اس نحس وقت کی ابتداء **09** اپریل **01** بجکر **16** منٹ، خاتمہ **11** اپریل **01** بجکر **35** منٹ تک رہے گی۔ جبکہ بحساب ویدک **10** اپریل **15** بجکر **56** منٹ، خاتمہ **12** اپریل **18** بجکر **42** منٹ پر ہوگا۔ اس دوران آئمہ معصومینؑ کے نزدیک کوئی بھی نیا کام شادی بیاہ نئے کام کا آغاز کرنا بے برکتی کا باعث بنتا ہے۔

# قرب قیامت سے قبل

## میلادِ مسعودِ امامِ والعصر صاحب الزمان علیہ السلام کی شان احادیث میں

### 15 شعبان ولادت امامِ زمانہ

**حضرت نبی کریم ﷺ کی احادیث میں ارشاد ہے کہ:**

- جس امت کی ابتداء مجھ سے ہو درمیان میں مہدیؑ (عج) اور آخر میں مسیحؑ......وہ کیسے ہلاک ہو سکتی ہے؟
- زمین اور آسمان کے باشندے قائم آل محمد (عج) سے راضی ہونگے۔
- مہدیؑ (عج) میرا ہمشکل، ہمنام، ہم کنبہ اور ہم اسلوب ہوگا۔
- جب اسلام کا فقط نام اور قرآن کی فقط تحریر رہ جائے گی تو ہمارا قائم (عج) ظہور کرے گا۔
- ہمارا اول بھی محمدؐ ہے اور آخر بھی محمدؐ (عج) ہے اور اوسط بھی محمدؐ ہے اور ہم سب کے سب محمدؐ ہیں۔
- مہدیؑ (عج) میرے خاندان سے ہوگا اور وہ زمین کو عدل وانصاف سے بھر دے گا۔
- میرے خلفاء میرے اوصیاء اور میرے بعد روئے زمین پر حجت خدا یقینا بارہ ہونگے جن میں اول میرے بھائی علیؑ ابن طالبؑ اور آخری میرا بیٹا مہدیؑ (عج) ہونگے جو روئے ارض کو اس طرح عدل وانصاف سے بھر دے گا جس طرح وہ ظلم وجور سے بھر چکی ہوگی بخدا اگر تقدیر الٰہی کے مطابق اس دنیا کی زندگی سے صرف ایک دن بھی بچ رہے گا تو اللہ تعالیٰ اس ایک دن کو اتنا طویل کر دے گا کہ اس میں میرا بیٹا مہدیؑ (عج) ظہور کرے گا حضرت عیسیٰؑ ابن مریمؑ آسمان سے نزول کرے گا اور امام مہدیؑ (عج) کی اقتداء میں نماز پڑھے گا روئے زمین اللہ کے نور سے جگمگا اٹھے گی اس کی حکومت از مشرق تا مغرب ہوگی۔
- اولی الامر کے ذکر میں حضرت امیر المومنینؑ نے فرمایا اے علیؑ! تم ان میں سب سے پہلے ہو اور حجت قائم خاتم الاوصیاءؑ (عج) میرا آخری خلیفہ ہوگا
- حضرت ام سلمٰیؓ کا بیان ہے کہ رسول خداؐ حضرت امام مہدیؑ (عج) کو یاد کرتے تھے اور فرماتے تھے ہاں وہ حق ہے اور فرزندان فاطمہؑ میں سے ہے۔
- مہدیؑ (عج) میری ذریت میں سے ہوگا اسکا چہرہ کوکب دری کی طرح درخشاں ہوگا اسکا رنگ عربی اور قد بنی اسرائیل جیسا ہوگا ظلم وجور سے پر شدہ روئے ارض کو عدل وانصاف سے بھر دے گا اس کی حکومت میں اہل آسمان اور فضاء کے پرندے تک شادمان ومسرور ہونگے (کنز العمال
- مہدیؑ (عج) طاؤس اہل جنت سے ہیں اور ہم اہل بیتؑ سے ہیں خدا ایک آن واحد میں اس کا کام درست کر دے گا۔
- مہدیؑ (عج) ہم اہل بیتؑ سے ہے......ہم پر دنیا کا خاتمہ ہوگا جس طرح کہ ہم ہی سے آغاز ہوا
- طبرانی کی روایت میں ارشاد ہے کہ میری امت پر ایسی بلا نازل ہوگی جس میں ان کو کہیں پناہ نہ ملے گی پس اسی وقت میرے اہل بیتؑ سے ایک

شخص کو اللہ تعالیٰ خروج کا حکم دے گا وہ زمین کو عدل وانصاف سے بھر دے گا جیسا کہ وہ ظلم وجور سے بھر چکی ہوگی اس سے ساکنان زمین وآسمان سب خوش ہونگے آسمان اپنی تمام بارش برسادے گا اور زمین سے کل نباتات کو نکال دیگا یہاں تک کہ زندہ آرزو کریں گے ان کے مردے زندہ ہوتے اور دیکھتے۔

- حافظ ابونعیم ثعلبی، حاکم حموینی اور دیلمی نے انس بن مالک سے روایت کی ہے کہ رسول اکرمؐ نے فرمایا ہم بنی عبدالمطلبؑ سرداران اہل جنت سے ہیں یعنی میںؐ، حمزہؑ، علیؑ، جعفرؑ، الحسنؑ، الحسینؑ اور مہدیؑ (عج)۔
- شیعہ قائم (عج) کی ولایت سے اس طرح فائدہ حاصل کریں گے جس طرح آفتاب سے فیض بادلوں میں سے حاصل کرتے ہیں۔
- حضرت نبی کریمؐ نے حضرت سیدہ فاطمہ زہراءؑ سے فرمایا کہ ہم اہل بیتؑ کو اللہ کی طرف سے چند ایسی چیزوں سے نوازا گیا ہے جو ہم سے پہلے کسی کو نہیں دی گئیں۔
- ہمارا نبیؐ تمام انبیاءؑ کا سردار ہے اور وہ تیرا باپؐ ہے۔
- ہمارا وصیؑ سید الاوصیاءؑ ہے اور وہ تیرا شوہرؑ ہے۔
- ہمارا شہید سید الشہداءؑ ہے جو تیرے باپ کا چچا حمزہؑ ہے۔
- وہ بھی ہم ہی میں سے ہیں جس کے جنت میں دو پر ہیں اور ملائکہ کے ساتھ محو پرواز ہیں اور وہ تیرے باپ کا چچازاد جعفر طیارؑ ہے۔
- اس امت کے سبطین بھی ہم ہی سے ہیں اور وہ تیرے بیٹے ہیں۔
- اس اللہ کی قسم! جس کے سوا کوئی معبود نہیں اس امت کا وہ مہدیؑ (عج) جسکی اقتداء میں عیسیٰؑ نماز پڑھے گا...... بھی ہم ہی سے ہوگا پھر آپؐ نے امام حسینؑ کے کندھے پر ہاتھ رکھا اور فرمایا وہ مہدیؑ (عج) اس کی اولاد سے ہوگا اور یہ تین دفعہ فرمایا۔



## حضرت سیدہ فاطمہ زہراء سلام اللہ علیہا کے امام زمانہؑ کے متعلق فرامین

- حضرت سیدہ زہراءؑ نے حضرت امام حسینؑ سے فرمایا کہ جب تم پیدا ہوئے حضرت رسول اللہؐ میرے پاس آئے تم کو گود میں لیا اس کے بعد فرمایا اے فاطمہؑ...... اپنے حسینؑ کو لو اور یہ جان لو کہ یہ آئمہؑ کا باپ ہے اسکی نسل سے صالح امام وجود میں آئیں گے ان کا دسواں قائم (عج) ہوگا۔
- حضرت سیدہ زہراءؑ کا ارشاد ہے کہ میرے پاس صحیفہ ہے جس میں میری اولاد کے آئمہؑ کے نام درج ہیں اسمیں باقی حضرت امام حسن عسکریؑ کے بعد لکھا ہوا تھا پس میں اسکو اسکے بیٹے سے کامل کروں گا جو عالمین کیلئے رحمت ہوگا اسے جابر ابن عبداللہ سے بھی حدیث لوح کے نام سے بیان کیا گیا ہے۔
- حدیث لوح میں شیخ طوسیؒ کی امالی میں حضرت امام باقرؑ سے روایت ہے کہ جابر نے یہ بھی بتایا تھا کہ امام حسن عسکریؑ کے بعد اسکا بیٹا مہدیؑ (عج) محمدؐ وآل محمدؐ سے ہوگا جو زمین کو عدل وانصاف سے بھر دے گا جس طرح وہ ظلم وجور سے بھری ہوگی۔

از تحریر: سید انور فراز، کراچی

## بھارت کے ٹکڑے اپنے پیدائشی زائچے کی روشنی میں



# بھارت کے ٹکڑے کب؟

## انتہا پسندی کی لہر، عوامی احتجاج، علیحدگی پسندانہ تحریکیں

بھارت کا رنگ روپ پوری دنیا کے لیے حیرت کا باعث ہے، **15** اگست **1947**ء کے بعد **بھارتی لیڈروں نے اس حقیقت کو سمجھ لیا** تھا کہ یہ ملک جس میں ایک سے زیادہ مذاہب اور علاقائی شناخت رکھنے والی قومیں آباد ہیں، کسی **ایک مذہب یا کسی ایک قوم کی بنیاد پر متحد نہیں ہوسکتے**، اس کا ثبوت موجود تھا، مسلم لیگ نے قائداعظم محمد علی جناح کی قیادت میں دوقومی نظریہ پیش کرکے ایک علیحدہ مسلم ملک کا تقاضا کیا اور اس میں کامیابی بھی حاصل کی جس کے نتیجے میں برصغیر کی تقسیم عمل میں آئی اور پاکستان دنیا کے نقشے پر ایک علیحدہ ملک کے طور پر نمودار ہوا۔ یہ حقیقت اس وقت کے بھارتی ہندو رہنماؤں کے پیش نظر تھی لہٰذا مہاتما گاندھی، پنڈت جواہر لعل نہرو نے یہی مناسب سمجھا کہ ملک کا آئین سیکولر بنیادوں پر ہونا چاہیے جس میں دیگر مذاہب یا اقوام کے بنیادی حقوق کا احترام کیا جائے اور ہندو مذہبی نظریات کو زبردستی دوسرے مذاہب یا قوموں پر مسلط نہ کیا جائے، اس پالیسی کے تحت **70** سال تک بھارت کو استحکام ملا اور مختلف انتہا پسندانہ نظریات پر قابو پانے میں مدد ملی۔

بھارت ایک بہت بڑا وسیع و عریض اور کثیر آبادی کا حامل ملک ہے، **ماضی کی تاریخ پر نظر ڈالیں** تو مخصوص ادوار کے علاوہ کبھی بھی ایک متحد ملک کی حیثیت سے اپنا وجود برقرار رکھتا نظر نہیں آتا، ہمیشہ **بھارت مختلف خود مختار ریاستوں کا مجموعہ رہا ہے** اور یہ ریاستیں باہمی طور پر ایک دوسرے سے برسرِ پیکار رہی ہیں، شاید یہی وجہ تھی کہ مغل دور کی ابتدا میں جس نوعیت کی خانہ جنگیاں شروع ہوئیں انھیں سامنے رکھتے ہوئے تیسرے **مغل حکمران جلال الدین محمد اکبر** نے محسوس کیا کہ مغل سلطنت کے استحکام کے لیے ایسی پالیسی اختیار کرنا ضروری ہے جو تمام مذاہب اور اقوام کے لیے یکساں ہو، چناں چہ موصوف نے ایک سیکولر دین ''دین الٰہی'' متعارف کرایا جس کی علمائے اسلام نے سختی سے مخالفت کی لیکن اس حکمت عملی کے سبب بہر حال مغل ایمپائر کو استحکام ملا، اکبر کے بعد اُس کے جانشین جہانگیر اور شاہ جہاں بھی اس پالیسی پر کاربند رہے لیکن اورنگزیب عالمگیر نہایت کٹر اسلامی ذہن کا حامل بادشاہ تھا اس نے ملک میں خالص اسلامی نظام نافذ کرنے کی کوشش کی، غیر اسلامی اقلیتوں پر جزیہ نافذ کیا جس کے نتیجے میں غیر مسلم قوتوں کو عالمگیر کے خلاف متحرک ہونے کا موقع ملا اور نتیجے کے طور پر عالمگیر کی ساری زندگی گھوڑے پر سوار گزری، کبھی وہ مرہٹوں کے خلاف مصروف عمل نظر آیا تو کبھی سکھوں کے خلاف اور کبھی پٹھانوں کے خلاف۔ عالمگیر کے بعد ایک بار پھر بھارت کا شیرازہ بکھرنا شروع ہوگیا، اس کے جانشین اس کی طرح مضبوط پوزیشن کے مالک نہیں تھے، چناں چہ مغل امپائر کا زوال شروع ہوگیا اور بالآخر سات سمندر پار سے آنے والے غیر ملکی ہندوستان کی سیاست پر غالب ہوتے چلے گئے، بھارت تاریخ میں پہلی بار غیر ملکی انگریزوں کی نوآبادی بن گیا تھا۔ غیر ملکیوں سے نجات کے بعد بھارتی رہنماؤں نے ماضی کی تاریخ سے جو سبق سیکھا اس کے پیش نظر ملکی آئین کو اور انداز حکمرانی کو سیکولر بنیادوں پر استوار کیا، ابتدا

ہی سے اس کی مخالفت ہندو انتہا پسندوں نے کی جس کے نتیجے میں ایک انتہا پسند نے مہاتما گاندھی کو قتل کر دیا، انتہا پسندوں کی ایک جماعت بھی وجود میں آ گئی جس نے اکھنڈ بھارت کا نعرہ لگایا اس جماعت کا نام جن سنگھ (آر ایس ایس آر) ہے، موجودہ بھارتیہ جنتا پارٹی کے اکثر لیڈر اسی جن سنگھ پارٹی کی پیداوار ہیں جن میں اٹل بہاری واجپائی، ایل کے ایڈوانی اور موجودہ وزیر اعظم نریندر مودی بھی ہیں۔

**عزیزان من**! نہایت اختصار کے ساتھ انڈیا کے ماضی پر ایک نظر ڈالنا ضروری تھا تا کہ انڈیا کے مستقبل کے حوالے سے جب بات کی جائے تو قارئین کو نئے بھارتی منظر نامے کو سمجھنے میں آسانی ہو سکے، ہمارے پیش نظر بھارت کا زائچہ ہے جو **15** اگست **1947**ء بمقام دہلی شب **00:00:01am** کے مطابق ہے، تمام بین الاقوامی اور بھارتی منجم اس زائچے پر متفق ہیں لیکن دلچسپ صورت حال یہ ہے کہ اکثر بھارتی منجم زائچے کے اصل حقائق سے روگردانی کرتے ہوئے اپنے مذہبی یا سیاسی تعصب کی بنیاد پر تجزیہ کرتے ہوئے نظر آتے ہیں، یہاں اس حقیقت کا اظہار بھی ضروری ہے کہ بھارت جو کہ ایسٹرولوجی کا گڑھ سمجھا جاتا ہے اور جہاں ہر گلی کوچے میں ایک جوتشی موجود ہے تو کیا کوئی ایک منجم بھی ایسا نہیں ہے جو علمی طور پر درست اور حقیقی تجزیہ پیش کرے، اس کا جواب یہی ہے کہ بلاشبہ ایسے ماہر فلکیات یقیناً موجود ہیں لیکن موجودہ حالات میں ان کی زبانیں بند ہیں، وہ اگر مذہبی تعصب کا شکار نہیں ہیں تو موجودہ صورت حال سے خوف زدہ ضرور ہیں، ہم اکثر یوٹیوب کے ذریعے بعض بھارتی منجمین کے تجزیے دیکھتے رہتے ہیں اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ تقریباً سب ہی یک زبان ہو کر صرف اور صرف نریندر مودی کی قصیدہ گوئی میں مصروف ہیں، علمی انداز میں زائچے کا تجزیہ کرنے کے بجائے مجذوبی بھاشن دے رہے ہیں، یوٹیوب پر تو ویسے بھی اکثریت ایسے لوگوں کی ہے جو صرف اپنا دھندا کرنے میں مصروف ہیں جیسا کہ خود پاکستانی منجمین کا حال ہے۔

ہم یہاں یہ وضاحت کرنا بھی ضروری سمجھتے ہیں کہ بھارت میں ویدک ایسٹرولوجی عام ہے لیکن ویدک ایسٹرولوجی کا بھی عجیب حال ہے، اس سسٹم کے تحت بھارت میں ایک سے زیادہ اسکول آف تھاٹ موجود ہیں جو تقریباً سب کے سب ہندو مائیتھالوجی سے متاثر ہیں، ایک خالص سائنسی علم کا جو حشر بھارت میں ہو رہا ہے یا پاکستان میں اس کی پیروی کرنے والے کر رہے ہیں وہ قابل افسوس ہے، درحقیقت یہ ستارہ شناسی نہیں ہے بلکہ ستارہ پرستی ہے۔

اس تمہید کے بعد آیئے بھارتی زائچے پر ایک نظر ڈالتے ہیں اور دیکھتے ہیں کہ درحقیقت بھارت میں موجودہ تبدیلی کے اسباب و عوامل کیا ہیں؟

## بھارتی زائچہ




بھارت کا پیدائشی برج **(Birth sign)** برج ثور **07** درجے **46** دقیقہ ہے، پہلے گھر میں راہو اور ساتویں گھر میں کیتو شرف یافتہ ہیں، دوسرے گھر میں سیارہ مریخ بھی **7** درجہ **27** دقیقہ موجود ہے، تیسرے گھر برج سرطان میں سیارہ قمر، عطارد، زہرہ، شمس اور زحل یعنی پانچ سیارے ایک ہی گھر میں موجود ہیں، چھٹے گھر برج میزان میں سیارہ مشتری **25** درجہ **52** دقیقہ پر ہے، گویا راہو اور کیتو شرف یافتہ ہونے کی وجہ سے طاقت ور اثر ڈال رہے ہیں، مریخ بھی طاقت ور پوزیشن رکھتا ہے، قمر، عطارد، زہرہ، شمس اور زحل کمزور ہیں، زحل غروب ہے، اسی طرح مشتری بھی کمزور ہے۔

طالع برج ثور کے لیے راہو کیتو کے علاوہ زہرہ، مشتری اور مریخ فنکشنل نقصان دہ سیارے ہیں جب کہ قمر، عطارد، شمس اور زحل فنکشنل سعد اثر دینے والے سیارے ہیں، یہ زائچے کی مجموعی صورت حال ہے۔ راہو کیتو طالع کے

# "اکھنڈ بھارت" جیسے نظریات میں کامیابی کا امکان ظاہر نہیں

درجات سے قریبی قران رکھتے ہیں جس کے نتیجے میں ملک میں جمہوری سیاسی نظام کے ساتھ ایک ایسا ملا جلا معاشرہ وجود میں آتا ہے جو کسی ایک مذہب یا نظریے کا پابند نہیں ہوسکتا، چناں چہ ملکی آئین میں ترامیم اور شعوری رجحانات میں آزادی ضروری ہے، راہو سیاست، دھوکا وفریب سے تعلق رکھتا ہے اور معاشرے میں کرپشن کو بھی فروغ دیتا ہے، چناں چہ بھارتی معاشرہ ابتدا ہی سے اس صورت حال کا شکار ہے۔

بارھویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ زائچے کے دوسرے گھر میں ایسے درجات پر موجود ہے جو زائچے کے ہر گھر کے اہم مؤثر پوائنٹس ہیں لہٰذا دوسرے گھر، پانچویں گھر، آٹھویں گھر اور نویں گھر کو ناظر ہے جس کے نتیجے میں اندرونی و بیرونی اختلافات، حادثات و سانحات، مذہبی اور نظریاتی یا آئینی معاملات میں اختلاف وتنازعات ہمیشہ ملک کا اہم مسئلہ رہیں گے، زائچے کے تیسرے گھر کا حاکم سیارہ قمر اپنے ہی برج میں کمزور پوزیشن رکھتا ہے، تیسرا گھر ایکشن، اقدام اور کوشش وجدوجہد سے متعلق ہے، سیارہ قمر پر ساتویں گھر میں موجود طاقت ور کیتو کی نظر ہے، گویا بھارت خواہ کتنا بھی سیکولرازم کا پرچارک ہوجائے لیکن بنیادی طور پر اندر سے انتہا پسندانہ نظریات و رجحانات سے مکمل طور پر پاک نہیں ہوسکتا، عطارد بھی کمزور پوزیشن رکھتا ہے جو شعور اور عوامی خوش حالی سے متعلق ہے لہٰذا ملک میں شعور کی کمی اور عوامی خوش حالی کا ہمیشہ فقدان رہا ہے، شمس بھی کمزور ہے، دسویں گھر کا حاکم سیارہ زحل زیادہ خراب پوزیشن میں ہے یعنی غروب بھی ہے اور چھٹے گھر کے حاکم سیارہ زہرہ کے ساتھ قریبی قران بھی رکھتا ہے، زہرہ بھی غروب ہے، یہ تمام صورت حال زائچے کی بہت اچھی پوزیشن ظاہر نہیں کرتی اور کسی طرح بھی **"اکھنڈ بھارت" جیسے نظریات میں کامیابی کا امکان ظاہر نہیں** کرتی، اس زائچے کے تحت ملک میں سیکولر آئین اور سیکولر انداز حکمرانی ہی قابل قبول ہوسکتا ہے اور اس کے لیے مخلص اور ایماندار قیادت ضروری ہے جو ابتدا میں طویل عرصے تک بھارت کو میسر رہی۔

پیدائشی زائچے کی خوبیوں اور خامیوں کے بعد سالانہ سیاروی گردش ملک پر اثر انداز ہوتی ہے، حالات وواقعات میں اُتار چڑھاؤ کا سبب بنتی ہے۔

آزادی کے بعد زائچے میں دسویں گھر کے حاکم سیارہ زحل کا دورِ اکبر جاری تھا اور دورِ اصغر بھی زحل ہی کا تھا، چناں چہ ابتدا ہی سے بہت سے مسائل نے جنم لیا جن میں ملکی تقسیم سے متعلق مسائل کے علاوہ پڑوسی ملک پاکستان کے ساتھ تنازعات بھی شامل تھے لیکن اس حقیقت کو تسلیم کرنا پڑے گا کہ اس وقت کی بھارتی قیادت نے نہایت دانش مندانہ طور پر ان مسائل کے حل پر پوری توجہ دی، کشمیر، جوناگڑھ، حیدرآباد اور دیگر ریاستوں سے متعلق اپنے ملکی مفاد کا خیال رکھا جب کہ پاکستان میں ایسا نہیں ہوسکا کیوں کہ ایک سال بعد ہی بانیٔ پاکستان اس دنیا سے رخصت ہوگئے تھے اور پھر معقول اور مخلص قیادت پاکستان کو میسر نہیں آئی، یہی نہیں بلکہ بھارت نے چند سال ہی میں اپنا آئین بھی بنالیا اور اس طرح مکمل طور پر برطانوی گورنر جنرل سے نجات حاصل کرکے حقیقی آزادی حاصل کرلی جو پاکستان کو **1956**ء تک نصیب نہ ہوسکی۔

آئین سازی کے فوری بعد نہرو حکومت نے ملک سے فیوڈل نظام کا خاتمہ کردیا، تمام ریاستوں کو ختم کرکے ایک مکمل جمہوری پارلیمانی نظام کے طابع کردیا گیا، پاکستان میں ایسا کیوں نہیں ہوا جب کہ دونوں ملکوں کا بنیادی زائچہ تقریباً ملتا جلتا تھا اس کا جواب صرف یہی ہے کہ بھارت کو طویل عرصے تک جو قیادت میسر رہی وہ انہی لوگوں پر مشتمل تھی جنھوں نے آزادی کی تحریک میں حصہ لیا تھا جب کہ پاکستان میں بہت جلد وہ لوگ ملک پر قابض ہوگئے جن کے بارے میں مشہور شاعر محسن بوپالی کا یہ شعر بہت مشہور ہے ؎

نیرنگیٔ سیاستِ دوراں تو دیکھیے
منزل انہیں ملی جو شریکِ سفر نہ تھے

### موجودہ بھارت

بھارت کے حالات وواقعات میں مختلف اوقات پر آنے والے اُتار چڑھاؤ پر تفصیلی تجزیہ یہاں ممکن نہیں ہے ورنہ یہ مضمون بہت زیادہ طویل

ہوجائے گا، ہمارا موضوع بھارت کی موجودہ صورت حال ہے، 2013ء کے انتخابات میں سیکولر نظریے کی حامل کانگریس کو شکست ہوئی اور اس کے نتیجے میں بھارتیہ جنتا پارٹی کامیاب ہوئی، یہ پارٹی ابتدا ہی سے انتہا پسندانہ نظریات کی حامل رہی ہے اور بھارت کو مکمل طور پر ایک ہندو معاشرہ بنانے کا رجحان رکھتی ہے، چناں چہ وزیر اعظم نریندر مودی اور ان کے انتہا پسند سوچ کے حامل دیگر ساتھیوں نے اس حوالے سے کام شروع کیا اور آہستہ آہستہ بھارت میں ''ہندوتوا'' کا نعرہ لگا کر اپنے مقاصد کی تکمیل کے لیے فضا ہموار کرنا شروع کی۔

## زائچے میں دور قمر کا آغاز

11 ستمبر 2015ء سے بھارتی زائچے میں سیارہ قمر کے دور اکبر کا آغاز ہوا جو دس سال پر محیط ہوتا ہے گویا یہ دور 10 ستمبر 2025ء تک جاری رہے گا، پہلے نشان دہی کی جاچکی ہے کہ قمر ایکشن اور رجحان سازی سے متعلق ہے اور اس پر انتہا پسند کیتو کی بھرپور نظر ہے، چناں چہ یہی وہ دور ہے جس میں ہندو انتہا پسندی نے اپنے عروج کی طرف بڑھنا شروع کیا اور بھارت سے ایسی خبریں آنے لگیں جن میں مسلمانوں اور دیگر اقلیتوں کے خلاف جارحیت کے مظاہرے شروع ہوگئے، پاکستان سے بھی تعلقات میں مزید کشیدگی پیدا ہوئی جسے کم کرنے کے لیے ہمارے دانش وروں کا خیال تھا کہ باہمی تجارتی ماحول کو بڑھاوا دیا جائے لیکن ہمارے دانش ور جن کی اکثریت سیکولر سوچ رکھتی ہے اس حقیقت کو سمجھنے میں ناکام رہے کہ بھارتی قیادت اور بھارت میں جنم لینے والی نئی مذہبی لہر کا رُخ کس طرف ہے، چناں چہ پاکستانی سیاست دانوں اور دانش وروں کو مایوسی کا سامنا کرنا پڑا۔

2019ء کے انتخابات تک ہندوتوا کا نعرہ بھارت کا مقبول ترین نعرہ بن چکا تھا، چناں چہ بھارتیہ جنتا پارٹی نہایت طاقت ور انداز میں دو تہائی اکثریت کے ساتھ اقتدار میں آئی اور سیکولر پارٹیوں کا صفایا ہوگیا، اب وزیر اعظم نریندر مودی اور ان کے ساتھیوں کے لیے میدان صاف تھا، وہ اپنی من مانی کرنے کے لیے آزاد تھے، چناں چہ فوری طور پر کشمیر کی آزاد حیثیت کو ختم کیا گیا اور دیگر آزاد ریاستیں بھی اس اقدام کا شکار ہوئیں، تازہ ترین نئی آئینی ترمیم بھی ایسے ہی انتہا پسندانہ منصوبوں کا حصہ ہے جس پر بھارت میں سخت احتجاج کی لہر اٹھی ہے۔

بھارتی زائچے میں جیسا کہ پہلے بتایا گیا ہے کہ قمر کا دور اکبر جاری ہے اور 11 اگست 2018ء سے زائچے کے سب سے منحوس سیارے مشتری کا دور اصغر جاری رہا، اسی دور میں بھارت میں انتہا پسندی اپنے عروج پر پہنچی اور پاکستان سے تعلقات مزید کشیدہ ہوئے، اب 11 دسمبر 2019ء سے قمر کے دور اکبر میں سیارہ زحل کا دور اصغر جاری ہے جو 11 جولائی 2021ء تک جاری رہے گا۔

سیارہ زحل دسویں گھر کا حاکم ہے، اس کا تعلق حکومت اور سربراہ مملکت سے ہے، پیدائشی زائچے میں یہ غروب ہے اور غروب سیارہ اگرچہ سعد ہو مگر کمزور تصور کیا جاتا ہے جس کی وجہ سے مثبت کے بجائے منفی اثرات بھی ظاہر ہوتے ہیں، فطری طور پر سیارہ زحل عام افراد اور محنت کش طبقے سے تعلق رکھتا ہے، چناں چہ اسی کے دور میں بھارت میں عوامی احتجاجی لہر کا آغاز ہوا ہے جس کی پشت پر کوئی سیاسی قوت نہیں تھی، ٹرانزٹ پوزیشن میں سیارہ زحل گزشتہ تقریباً ڈھائی سال سے زائچے کے آٹھویں گھر میں رہا جس کی وجہ سے بھارت میں بھی حکومت کا تقریباً وہی حال رہا جو پاکستان میں رہا، گزشتہ سال دسمبر میں ہونے والا عظیم سیاروی اجتماع بھی آٹھویں گھر میں تھا جس کے اثرات موجودہ سال میں نہ صرف یہ کہ آئینی و مذہبی مسائل میں اضافے کا باعث ہوں گے بلکہ ایک اور ایسا ہی اجتماع 2021ء میں بھی نویں گھر میں ہوگا جس کے نتیجے میں مزید آئینی ترامیم کا امکان موجود ہے، موجودہ حکومت اپنے ایجنڈے کی تکمیل کے لیے کسی حد تک بھی جاسکتی ہے، سیارہ زحل 25 جنوری سے زائچے میں بہتر پوزیشن میں آچکا ہے، فی الوقت پیدائشی قمر سے ناظر ہے، چناں چہ اتنے بڑے احتجاج کے باوجود بھارتی حکومت کو کوئی خطرہ نہیں ہے، کشمیر میں جو صورت حال ہے وہ بھی جابرانہ انداز میں کنٹرول کی جارہی ہے۔

## بھارت کے ٹکڑے کب؟

اسی سال فروری کے آخر میں سیارہ مریخ کی پوزیشن ظاہر کررہی ہے کہ حکومت کو نئے چیلنجز کا سامنا ہوگا جس کا ایک نمونہ حال ہی میں سامنے آچکا ہے، دہلی کے الیکشن میں حکومت کو ایک بڑی شکست کا سامنا کرنا پڑا۔ ملک کے اکثر حصوں میں خصوصاً ان ریاستوں میں جو آرٹیکل 370 کے زیر اثر تھیں، عدم

اطمینان اور بے چینی پائی جاتی ہے، تقریباً 24,25 فروری کو سیارہ مریخ آٹھویں گھر میں کیتو کے ساتھ قران کرے گا، یہ وقت کسی بڑے حادثے یا سانحے کی نشان دہی کر رہا ہے، اس بات کا امکان موجود ہے کہ فروری کے آخر یا مارچ میں بھارت کا جارحانہ رویہ پاکستان کے خلاف کسی نئی کارروائی کی شکل میں سامنے آئے، ممکن ہے، احتجاجی لہر پر قابو پانے کے لیے بھارت کوئی ایسا قدم اٹھائے جس کی وجہ سے عوامی توجہ پاکستان مخالف رجحانات کی طرف موڑنے کی کوشش سامنے آئے لیکن اس سے پہلے خود بھارت میں بھی کوئی بڑا سانحہ پیش آ سکتا ہے۔ مارچ میں سیارہ مشتری اور مریخ جوزائچے کے انتہائی منحوس اثر رکھنے والے سیارے ہیں باہمی قران کریں گے، چناں چہ مارچ کا مہینہ بھی بھارت کے لیے مزید حادثات کے علاوہ معاشی طور پر نئے مسائل لائے گا، تقریباً جیسی صورت حال معاشی معاملات میں پاکستان کی ہے، بھارت بھی آہستہ آہستہ اسی سمت بڑھ رہا ہے، اسے بہتر بنانے کے لیے جو اقدام ہونا چاہئیں، وہ نظر نہیں آتے، اس کی وجہ کشمیر کا مسئلہ ہے جس کی وجہ سے دونوں ملکوں کے درمیان کشیدگی میں روز بہ روز اضافہ ہو رہا ہے۔

مارچ سے شروع ہونے والا وقت بھارت کے لیے مسلسل نت نئے چیلنجز سامنے لائے گا جو سال کے آخر تک اپنی انتہا کو پہنچیں گے، اس بات کو نظر انداز نہیں کیا جا سکتا کہ موجودہ حکومت کے انتہا پسندانہ نظریات اور اقدام بھارت کو مزید انتشار اور علیحدگی پسندانہ رجحانات کی جانب لے جا رہے ہیں، اس حوالے سے 2021ء خاصا نتیجہ خیز سال نظر آتا ہے جس میں عوامی احتجاجی لہر زیادہ شدت سے سامنے آئے گی اور اپوزیشن جماعتیں بھی کھل کر اپنا کردار ادا کر سکیں گی، معاشی صورت حال مزید خراب ہوگی، ملک میں علیحدگی پسندانہ نظریات کو فروغ ملے گا جس کا نتیجہ بھارت کی مزید تقسیم کی صورت میں سامنے آ سکتا ہے، کشمیر اور دیگر ریاستوں کے معاملات کنٹرول سے باہر ہو سکتے ہیں، مزید آئینی ترامیم آ سکتی ہیں جو ملک کو ایک مکمل ہندو ریاست کی جانب لے جائیں جس کے باعث تمام اقلیتی حلقے تشویش اور بے چینی کا شکار ہوں لیکن یہ صورت حال بہرحال ملک کے لیے کسی طور بھی بہتر نہیں ہوگی اور اس کے خلاف عوامی احتجاج روز بہ روز بڑھتا ہی رہے گا۔ جنوری 2021ء میں ایک بڑا سیاروی اجتماع زائچے کے نویں گھر میں ہوگا جس کے اثرات طویل المدت ہوں گے اور شدت سے بڑھتی ہوئی مذہبی انتہا پسندانہ لہر کو روکنے میں معاون ثابت ہوں گے، اس کے نتیجے میں 2021ء کا سال بھارتیہ جنتا پارٹی اور نریندر مودی کے نظریات کی شکست کا سال ہوگا، علیحدگی پسند تحریکوں کا زور اور بھارت کے ٹکڑے ہونے کی ابتداء شروع ہو جائیگی۔ عوامی سطح پر اس بات کا احساس بڑھ جائے گا کہ ملک کو واپس سیکولر نظریات کی طرف لایا جائے، اس سال کوئی ایسی صورت حال بھی سامنے آ سکتی ہے جس میں مودی حکومت خطرے میں پڑ جائے یا اپنی پالیسیوں پر نظر ثانی کے لیے مجبور ہو جائے۔ (واللہ اعلم بالصواب)






# دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض

## نظراتِ سیّارگان کے عملیات برائے ماہِ اپریل 2020ء

آسمانی کونسل میں نظراتِ سیّارگان کی عملیات وتعویذات کی تیاری میں ایسے ہی اہمیت رکھتی ہے جیسے جسم میں روح کی ہو۔ مندرجہ ذیل اوقات تربیع میں نحس اعمال جبکہ تسدیس، تثلیث اور قران (بشرطیکہ قران نحس کواکب کا نہ ہو) میں سعد اعمال کیے جاتے ہیں۔

قارئین آئینہ قسمت! چند سال سے آپ نے اِس کالم میں تبدیلی محسوس کی ہوگی۔ نظر سیّارگان کی اِبتداء، انتہا اور خاتمہ کے اوقات بن عملیات میں شامل کر کے ہم نے عاملین، شائقین عملیات کیلئے آسانی پیدا کر دی ہے۔ اب یہ اُلجھن ختم ہوگئی کہ فلاں سیارے کی نظر کب بن کر کب ختم ہوگی۔ اب عملیات کی تیاری میں پورے پورے وقت سے اِستفادہ کیا جاسکتا ہے۔ نقشہ ساعت (جو نیچے درج ہے) سے جو ہر دن طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے، اپنے شہر کے طلوع آفتاب سے متعلقہ ستارے کی ساعت دیکھ کر اس ساعت میں تیار کیا گیا عمل اور بھی مؤثر ہوجاتا ہے۔ سالنامہ زنجانی جنتری **2020ء** میں بھی ہم نے اہم سالانہ نظرات سیّارگان تفصیلی درج کیے ہیں۔ ہماری خدمت باعث فخر تبھی بن سکتی ہے، جب آپ وقتاً فوقتاً اپنے تبصروں سے نوازتے رہیں۔ **عامل شاہ زنجانی**

### ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے۔

| شمار | پہلی | | | | | | | | دوسری | | | | | | | تیسری | | | | | | | چوتھی | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

کسی بھی عمل کی ابتداء سے پہلے **2** رکعت نماز اجمالاً ہدیہ روح حضرت رسالت پناہ ﷺ مع سائر انبیاء، عظامؑ اور اولیاء کرامؒ پڑھیں۔ پھر مخصوص بہ نیت رجال الغیب مردان خدا جس سمت یہ اس روز کھڑے ہوں، اُن کی طرف باادب رُخ کر کے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی اُس سمت کھڑی کر کے درج ذیل دعا مع ایک بار بسم اللہ شریف پڑھ کر سات بار پڑھیں۔ رجال الغیب کی تواریخ کا چارٹ حسب ذیل ہے۔ عمل کرتے وقت رجال الغیب کی جانب اپنی پشت رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جنوب مشرق 24`16`09`01 | جنوب مغرب 25`17`10`02 | جنوب 26`18`11`03 | مغرب 27`19`12`04 |
| شمال مغرب 00`20`13`05 | شمال مشرق 28`21`00`06 | مشرق 29`22`14`07 | شمال 30`23`15`08 |

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ اَلسَّلَامُ عَلَیۡکُمۡ یَارِجَالُ الۡغَیۡبِ وَیَا اَرۡوَاحُ الۡمُقَدَّسَۃ اَعِیۡنُوۡنِیۡ بِقُوَّۃٍ وَّ انۡظُرُوۡنِیۡ بِنَظۡرَۃٍ یَا رُقَبَاء
یَا نُقَبَاء یَا نُجَبَاء یَا اَبۡدَال یَا اَوۡتَاد یَا قُطۡب یَا غَوۡث اَعِیۡنُوۡنِیۡ بِحُرۡمَۃِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّمۡ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصۡحَابِہٖ اَجۡمَعِیۡن

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت میں تمام اعمال نیک نیتی کی بناء پر عاملین وقارئین کے استفادہ کیلئے دیئے جاتے ہیں۔ جائز کام میں تو اللہ اور اس کا رسول بھی مدد کرتے ہیں۔ ناجائز عمل کرنے سے باز رہیں، ورنہ سخت رجعت بھی ممکن ہے۔ بہرحال جب بھی کوئی عمل کریں تو لازم ہے کہ عمل کی رجعت سے بچنے کیلئے **6** کلو چینی، ایک کلو سوچی یا بارہ کلو باجرہ، دو کلو چاول اپنے سر سے وار کر رکھ لیں۔ بعد از عمل استعمال سے پہلے کسی بھی قبرستان جا کر عامل شاہ زنجانی کا اور اپنا اہل قبور کو سلام عرض کریں اور فاتحہ کوانی کر کے درختوں کی جڑوں میں حشرات الارض کو صدقہ ڈال دیں اور صدقہ ڈالنے کے بعد پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ یہ صدقہ صرف ایک عمل کیلئے ہے، دوسرے عمل کیلئے علیحدہ صدقہ دیں۔

**تثلیث زہرہ زحل**:۔اس سعد وقت کی ابتداء 3 اپریل 17 بجکر 34 منٹ مکمل نظر 4 اپریل 22 بجکر 9 منٹ، خاتمہ نظر 6 اپریل 3 بجکر 7 منٹ پر ہوگا۔ خیر و برکت و ترقی کیلئے سورۃ یٰسین کے خالی البطن نقش سے فیض یاب ہوں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۵۵۳۵۰ | ۱۴۷۶۱۰ | ۱۸۴۵۰ |
| ۱۲۹۱۶۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۹۲۲۵۰ |
| ۳۶۹۰۰ | ۷۳۸۰۰ | ۱۱۰۷۱۰ |

**تسدیس عطارد مشتری**:۔اس سعد وقت کی ابتداء 7 اپریل 13 بجکر 57 منٹ مکمل نظر 8 اپریل 7 بجکر 19 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 9 اپریل 00 بجکر 26 منٹ پر ہوگا۔ کاروبار صنعت و حرفت و باغبانی کیلئے نقش نادعلیؑ باپرہیز لکھ کر پاس رکھیں۔




**تسدیس عطارد زحل**:۔اس سعد وقت کی ابتداء 11 اپریل 13 بجکر 27 منٹ مکمل نظر 12 اپریل 4 بجکر 57 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 12 اپریل 20 بجکر 17 منٹ پر ہوگا۔ حل المشکلات ہر قسم کے لئے نقش نادعلیؑ سے استفادہ کریں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۰۳ | ۱۶۰۶ | ۱۶۰۹ | ۱۵۹۶ |
| ۱۶۰۸ | ۱۵۹۷ | ۱۶۰۲ | ۱۶۰۷ |
| ۱۵۹۸ | ۱۶۱۱ | ۱۶۰۴ | ۱۶۰۱ |
| ۱۶۰۵ | ۱۶۰۰ | ۱۵۹۹ | ۱۶۱۰ |

**تربیع شمس مشتری**:۔اس نحس وقت کی ابتداء 14 اپریل 13 بجکر 00 منٹ مکمل نظر 15 بجکر 58 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 16 اپریل 18 بجکر 57 منٹ پر ہوگا۔ حاسدین، دشمنوں کی زبان بندی کیلئے سورۃ فیل کا خالی البطن نقش ساعت شمس میں لکھ کر احاطہ قبور میں دفنائیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۶۸۷ | ۱۸۳۸ | ۲۲۹ |
| ۱۶۰۹ | یہاں مقصد لکھیں | ۱۱۴۵ |
| ۴۵۸ | ۹۱۶ | ۱۳۸۰ |

**تسدیس عطارد زہرہ**:۔اس سعد وقت کی ابتداء 17 اپریل 11 بجکر 34 منٹ مکمل نظر 18 اپریل 10 بجکر 36 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 19 اپریل 8 بجکر 44 منٹ پر ہوگا۔ علم و ادب، فن میں اضافہ کیلئے سورۃ یوسف کے خالی البطن نقش سے استفادہ حاصل کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۲۵۹۹۴ | ۳۳۵۹۸۸ | ۴۱۹۹۸ |
| ۲۹۳۹۹۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۰۹۹۹۰ |
| ۸۳۹۹۶ | ۱۶۷۹۹۲ | ۲۵۱۹۹۲ |

**تسدیس عطارد مریخ**:۔اس سعد وقت کی ابتداء 18 اپریل 10 بجکر 50 منٹ مکمل نظر 19 اپریل 8 بجکر 55 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 20 اپریل 6 بجکر 29 منٹ پر ہوگا۔ ماتحت و افسران بالا، دوستوں، خصوصاً زوجین میں محبت بڑھانے کیلئے سورۃ یوسف کا نقش باپرہیز پاس رکھیں۔

(پہلے آچکا ہے)

**تربیع شمس زحل**:۔اس وقت کی ابتداء 10 بجکر 33 منٹ مکمل نظر 21 اپریل 11 بجکر 59 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 22 اپریل 13 بجکر 24 منٹ پر ہوگا۔ نفاق، بغض و عداوت اور تنزلی دشمنان کیلئے ضروری ہوتو سورۃ لہب کے خالی البطن نقش کو ساعت زحل میں لکھ کر احاطہ قبور میں دفن کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۴۵۵ | ۲۸۸۶ | ۴۸۵ |
| ۳۴۰۱ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۴۲۵ |
| ۹۷۰ | ۱۹۴۰ | ۲۹۱۶ |

**تربیع عطارد مشتری**:۔اس نحس وقت کی ابتداء 25 اپریل 21 بجکر 00 منٹ مکمل نظر 26 اپریل 9 بجکر 31 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 26 اپریل 21 بجکر 55 منٹ پر ہوگا۔ دشمنوں کو ذلیل و خوار کرنا ضروری ہو تو سورۃ لہب کے خالی البطن نقش سے استفادہ کریں۔

(پہلے آچکا ہے)

**تربیع عطارد زحل**:۔اس نحس وقت کی ابتداء 28 اپریل 10 بجکر 35 منٹ مکمل نظر 28 اپریل 22 بجکر 27 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 29 اپریل 10 بجکر 15 منٹ پر ہوگی۔ حاسدین کو پریشانی میں مبتلا کرنے کیلئے سورۃ یٰسین کے خالی البطن نقش کو احاطہ قبور میں دفنائیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۵۵۳۵۰ | ۱۴۷۶۱۰ | ۱۸۴۵۰ |
| ۱۲۹۱۶۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۹۲۲۵۰ |
| ۳۶۹۰۰ | ۷۳۸۰۰ | ۱۱۰۷۱۰ |

**اپریل 2020ء**

ازتحریر: سیّد انور فراز، کراچی

# تحویل آفتاب و شرفِ شمس اور لوح نورانی

## قدیم طریق کار کے برخلاف جدید اصولوں کے مطابق مؤثر ترین اوقات

آسمانی کونسل پر شرفِ شمس کے **100%** مؤثر خاص اوقات عام سے ذرہ ہٹ کر ان اوقات کو نکالنے کی فیس اگر آپ دس لاکھ بھی ادا کردیں تو یہ فیس کم ہوگی قارئین ائینہ قسمت کو یہ سنہری اوقات تحفۃً پیش خدمت ہیں۔ شہزادہ سیّد مصّور علی زنجانی

ویدک نجوم سورج جب برج حمل میں داخل ہوتا ہے تو اسے شرف کی قوت حاصل ہوتی ہے، یہ وقت ہر سال تقریباً **15** اپریل سے **14** مئی تک آتا ہے، اس دوران میں پیدا ہونے والے افراد کا شمسی برج حمل اور حاکم سیارہ مریخ ہوگا۔ سورج کو تمام سیارگان میں ایک شہنشاہ کا مقام حاصل ہے، زمین پر سب سے زیادہ طاقت وراثر ڈالنے والا اور زندگی اور توانائی کا سرچشمہ، دائرۂ بروج میں برج اسد کا حاکم، تقریباً **15** اگست سے **15** ستمبر تک پیدا ہونے والے افراد کا شمسی برج اسد اور حاکم سیارہ شمس ہوگا۔

برج حمل میں شمس کے داخلے سے دنیا میں موسم بہار کا آغاز ہوتا ہے، ماہرین علم جفر و نجوم اس کے شرف کی قوت کو تسخیر خلائق، بلندیٔ مراتب، قوت و اقتدار کی حصولیابی، مقدمات اور مقابلوں میں فتح یابی، رعب و دبدبہ، اعلیٰ حکام و افسران بالا کے سامنے عزت و مقام کا حصول اور صحت و تندرستی کے اعمال کے لیے مفید و اہم سمجھتے ہیں لہٰذا شرف شمس میں صحت و ترقی اور عزت و مرتبے کے لیے الواح و نقوش تیار کرتے ہیں، کسی بھی شخص کے زائچہ پیدائش میں اگر سیارہ شمس کی پوزیشن کمزور یا ناقص ہو تو وہ دنیا میں کبھی بھی کوئی اعلیٰ مقام حاصل نہیں کرسکتا کیوں کہ ایسٹرولوجی میں سیارہ شمس حیثیت **(Status)** کا نمائندہ بھی ہے، آپ نے دیکھا ہوگا کہ بہت سے غیر معمولی صلاحیتوں کے حامل افراد کو زندگی میں وہ مقام نہیں ملتا جس کے وہ درحقیقت مستحق ہوتے ہیں تو اس کی وجہ علم نجوم کی روشنی میں ان کے زائچہ پیدائش میں سیارہ شمس کی کمزوری یا ناقص پوزیشن ہوتی ہے۔

علم نجوم کے قدیم طریقۂ کار کے مطابق سیارہ شمس کو **19** درجہ برج حمل پر شرف یافتہ سمجھا جاتا ہے لیکن علم نجوم کی جدید تحقیقات سے ثابت ہوتا ہے کہ کسی مخصوص درجے کی شرط ضروری نہیں ہے بلکہ جدید نظریات اور اصول و قواعد کی پابندی زیادہ اہم ہے، علم نجوم ایک سائنسی علم ہے لہٰذا روایتی نظریات سے زیادہ تجربات و مشاہدات کی کسوٹی پر پرکھے ہوئے ایسے اصول و قواعد کو اہمیت حاصل ہے جو سائنسی اصولوں کے مطابق ہوں، ان قواعد کے مطابق ہر سیارہ جب کسی بھی برج میں داخل ہوتا ہے تو ابتدائی **5** درجے تک حالتِ طفولیت کے سبب اسے کمزور قرار دیا گیا ہے، اسی طرح آخری **5** درجے بھی ضعف کی علامت ہیں، سیارہ جب کسی مول ترکون برج میں حرکت کر رہا ہو تو اس وقت اُس برج کے مالک کو بھی اچھی اور باقوت حالت میں ہونا چاہیے ورنہ میزبان کی کمزوری بھی سیارے کی کمزوری کا سبب تصور کی جاتی ہے، سیارہ خواہ اپنے شرف کے برج ہی میں کیوں نہ ہو، اگر اس دوران میں نو بہرہ (نوامسا) چارٹ میں اگر اپنے برج ہبوط میں ہو تو بھی اسے کمزور اور ناقص سمجھا جائے گا، اس دوران میں اگر راہو کیتو یا زائچے کے دیگر فعلی منحوس سیاروں سے کسی بھی طرح متاثر ہو تو بھی اسے نقص زدہ قرار دیا

جائے گا، ایسی صورت میں ماہرین فلکیات مندرجہ بالا تمام عیوب سے پاک وقت کا استخراج کرتے ہیں اور پھر اس کے استعمال پر زور دیتے ہیں تا کہ مطلوبہ مقاصد بھرپور طریقے سے حاصل ہو سکیں۔

## سعد اوقاتِ شرفِ شمس

سیارہ شمس سال **2020**ء میں اپنے شرف کے برج حمل کے پہلے درجے پر **19** اپریل بروز اتوار پاکستان اسٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق **08:01:24 pm** پر داخل ہوگا، اسے تحویل آفتاب بھی کہا جاتا ہے، بعد ازاں تقریباً **19** اپریل تک برج حمل کے ابتدائی **5** درجے تک حرکت کرے گا، اس کے بعد چوں کہ کیتو کی نظر میں ہوگا لہٰذا متاثرہ سمجھا جائے گا، بہر حال ہم یہاں ایسے اوقات کی نشان دہی کر رہے ہیں جب شمس اپنے شرف کے برج میں نہایت طاقت ور پوزیشن میں ہو اور دیگر اصول وقواعد کے مطابق ہر قسم کی نحوست سے پاک ہو، ان اوقات میں اگر شرف شمس سے متعلق الواح وطلسم تیار کیے جائیں تو انشاء اللہ ان کی تاثیر یقیناً ذود اثر ثابت ہوگی اور فوائد کا حصول یقینی ہوگا، انشاء اللہ۔ پاکستان کے معیاری وقت کے مطابق **25** اپریل بروز ہفتہ سیارہ شمس **11:45 am** سے **12:45 pm** تک ہر قسم کی نحوست سے پاک اور طاقت ور پوزیشن میں ہوگا، اس وقت اُفق پر طالع برج سرطان طلوع ہوگا، اس کا حاکم سیارہ قمر زائچے کے تیسرے گھر میں شرف یافتہ ہوگا، جب کہ سیارہ زہرہ بھی اسی گھر میں طاقت ور اور قمر سے قران کر رہا ہوگا، سیارہ شمس اپنے شرف کے گھر برج حمل میں ہوگا اور زائچے کے دسویں گھر میں ہوگا، برج حمل کا حاکم سیارہ مریخ اپنے شرفی برج جدی میں باقوت پوزیشن رکھتا ہوگا جب کہ برج جدی کا مالک سیارہ زحل بھی اپنے ہی برج جدی میں ہوگا، اہل علم ان اوقات کی اہمیت پر غور کر سکتے ہیں کہ زائچے میں پنچم مہا پرش یوگ میں سے تین یوگ تشکیل پا رہے ہیں، ملاویا یوگ، ساسا یوگ اور رچا کا یوگ، گویا ان اوقات میں پیدا ہونے والے بچے دنیا کے غیر معمولی افراد میں شمار ہوں گے، انشاء اللہ۔

## لوح شمس نورانی

اسمائے الٰہی میں ''الحیّ'' اور ''القیوم'' کو اسم اعظم کہا گیا ہے، یہ اسمائے الٰہی آیت الکرسی میں ابتدا ہی میں موجود ہیں، بعض روحانی سلاسل میں ان کا ورد بطور اسم اعظم مروج ہے، الحیّ، ہمیشہ زندہ رہنے والا اور القیوم ہمیشہ قائم رہنے والا، صفاتی اسما میں یہ دونوں اسم مبارک جن صفات کا اظہار کر رہے ہیں، یہ بہت ہی بزرگ و برتر ہیں اور کائنات میں اللہ رب العزت کے سوا کوئی دوسرا فرد یا کوئی دوسری شے ان صفات کے ہر گز لائق نہیں ہے، پہاڑ، دریا، سمندر، زمین، سیارے، آسمان اور کہکشائیں سب ایک روز فنا ہو جائیں گے، خدا معلوم کس شاعر نے اتنی سادگی سے اس قدر سچی بات کہہ دی ۔ بس ہمیشہ رہنے والی وہ خدا کی ذات ہے۔ قصہ مختصر، جس طرح سیارگان کے درمیان شمس بادشاہ کا درجہ رکھتا ہے اسی طرح

### آسمانی کونسل پر شرفِ شمس کی سعادت سے بھرپور فوائد اُٹھانے کے اوقات

اسی تاریخ کو شام **06:41 pm** سے **08:02 pm** تک باقوت پوزیشن ہوگی، بعد ازاں رات **11:22 pm** سے **26** اپریل **12:06 am** تک سعد وقت ہوگا۔

**26** اپریل کو اتوار ہے جو شمس کا دن ہے، اس روز **05:27 am** سے **06:22 am** سعد و باقوت وقت ہوگا، اسی روز **11:34 am** سے **12:55 pm** تک بھی موافق وقت ہوگا، بعد ازاں **06:36 pm** سے **08:05 pm** تک اور پھر **11:17 pm** سے **11:54 pm** تک بھی سعد و باقوت وقت ہوگا۔

**27** اپریل بروز پیر **05:22 am** سے **06:18 am** اور پھر **11:30 am** سے **12:52 pm** تک مؤثر وقت ہوگا۔

اسلام آباد اور گردونواح کے علاقے اس وقت کو فالو کر سکتے ہیں، لاہور اور گردونواح کے علاقے اس وقت میں **2** منٹ کا فرق کریں جب کہ ملتان اور گردونواح کے علاقوں میں یہ فرق **12** منٹ ہوگا، صوبہ سندھ کے لیے تقریباً **30** منٹ کا فرق ہوگا۔

اسم ذات اللہ کے بعد اسمائے صفات میں یا حی یا قیوم کی نورانیت میں بھی کوئی شبہ نہیں ہے، شرف شمس کے موقع سے فائدہ اٹھانے کے لیے ہم نے یہی دو اسمائے الٰہی منتخب کیے ہیں، جفر و نجوم کے ماہرین سیارہ شمس سے انہی اسمائے الٰہی کو منسوب کرتے ہیں، دونوں اسما کے اعداد کا مجموعہ **174** ہے۔

اب اگر عام قواعد کے مطابق ان اسما کا نقش تیار کیا جائے تو نقش کی مخصوص چال کی پابندی ضروری ہوگی، شمس کا نقش مسدس ہے یعنی چھتیس خانوں کا **6x6** نقش، اس کی مخصوص چال کے مطابق نقش تیار کرنا عام آدمی کا کام نہیں ہے چناں چہ ہم نے مفاد عامہ کی خاطر اس کی ایسی لوح ترتیب دے دی ہے جس میں مشکل چال سے نجات مل جائے گی اور اثر پذیری برقرار رہے گی۔

**وہ لوح یہ ھے:۔**

قوله | جبرائیل | ۷۸۶ یاحیُّ یاقیُّومُ | عزرائیل | الحق

كهيعص | اسرافیل | میکائیل | حمعسق

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ح | ی | ق | ی | و | م |
| ی | ق | ی | و | م | و |
| ق | ی | و | م | و | ی |
| ی | و | م | و | ی | ق |
| و | م | و | ی | ق | ی |
| م | و | ی | ق | ی | ح |

الملك | یا رُوقیائل ابُو عبداللّٰہ اَلمذهبُ | وله

شمس کی ساعت میں اس لوح کو سونے، چاندی یا ہرن کی جھلی پر لکھیں، اس طرح کہ پہلے **6x6** خانوں کا ایک نقش بنائیں پھر پہلے **786** لکھ کر حیّ قیوم کے حروف اسی ترتیب سے لکھتے جائیں جس طرح ہم نے لکھے ہیں، یعنی پہلے خانے میں "ح" لکھیں پھر اس کے نیچے دو خانوں میں "ی" لکھیں پھر نیچے کے تین خانے "ق" لکھ کر بھر دیں پھر اسی طرح "و" اور "م" تک خانے بھر دیں پھر اسی طرح خانے بھرتے ہوئے نیچے کی طرف اترتے چلے جائیں اور آخر میں سب سے نیچے کے خانے میں "ح" لکھ کر نقش پورا کرلیں، نقش بھرنے سے پہلے جب نقش کے خانے بنالیں تو نقش کے چاروں کونوں پر یہ چار لفظ لکھ دیں، پہلے کونے پر "قوله" اور دوسرے پر "الحق" تیسرے پر "وله" پھر چوتھے پر "الملك"۔ اسی طرح چاروں ملائکہ کے نام بھی اردگرد لکھ دیں، **پھلے جبرائیل، پھر عزرائیل، پھر میکائیل، پھر اسرافیل** اور دائیں بائیں کهيعص اور حمعسق لکھیں، مثالی نقش کو سامنے رکھ کر باآسانی نقل کرسکتے ہیں، نقش کی پشت پر اسمائے شمس، عظیمت اور طلسم اس طرح لکھیں۔



اب ایک سو چوہتر مرتبہ یا حیّ یا قیوم اول آخر گیارہ بار درود شریف کے ساتھ پڑھ کر نقش پر دم کردیں، کچھ مٹھائی پر فاتحہ دیں اور لوح کو موم جامہ یا پلاسٹک کوٹڈ کرا کے اپنے پاس رکھیں۔

سمجھ لیں کہ آپ کے پاس ایک ایسی قوت آگئی ہے جو سحر و جادو، آسیب و جنات اور دیگر بیماریوں کے خلاف جنگ میں مددگار ہوگی، اگر آپ کی ترقی رکی ہوئی ہے تو اعلیٰ افسران و حکام بالا آپ کی بات نہیں ٹال سکیں گے، عزت و مرتبہ میں اضافہ ہوگا، مقدمات میں کامیابی ملے گی، اگر کسی پر آسیب وغیرہ ہے یا سحر و جادو کا اثر ہے تو اس لوح کو اس کے بازو پر باندھ دیں اور **174** مرتبہ یا حی یا قیوم پڑھ کر اس کے دونوں کانوں میں دم کریں، انشاء اللہ ٹھیک ہوجائے گا، لوح کو پانی میں ڈال کر اس کا پانی پلانے سے بھی بیماریوں میں شفا ہوگی، غرض اس کے بے شمار فوائد ہیں جس کے پاس یہ لوح ہوگی، لوگوں پر اس کا رعب و دبدبہ رہے گا، عزت و احترام سے پیش آئیں گے، اس نقش معظم کو اگر **گولڈن کاغذ پر مشک و زعفران اور عرق گلاب** سے لکھ کر فریم کرالیں اور گھر میں مشرق کی سمت لگادیں تو گھر تمام بلاؤں سے محفوظ رہے گا، آخری بات یہ کہ جو لوگ علم النقوش سے واقفیت رکھتے ہیں اور مسدس نقش کی چال سمجھتے ہیں وہ اس چال کے مطابق تیار کریں، کسی مجبوری کے تحت اگر خود تیار نہ کرسکتے ہوں تو وقت سے پہلے ہمیں اطلاع دیں، وہ لوگ جن کا ستارہ شمس ہے ان کے لیے یہ لوح عروج و ترقی ہے۔

# شرفِ شمس

از تحریر: سیّد منصور علی زنجانی

## عزت، شہرت، عظمت و تسخیر افسرانِ اعلیٰ

**شرفِ شمس کی ابتداء 07 اپریل 2020ء بوقت 13 بجکر 49 منٹ، جبکہ انتہا شرفِ شمس 08 اپریل 2020ء 14 بجکر 14 منٹ پر ہوگا**

جب آفتاب برج حمل میں حرکت کرتا ہوا 19 درجہ پر پہنچتا ہے تو اسے شرف کی طاقت حاصل ہوتی ہے۔ شمس کو سیّارگان فلکی میں شہنشاہ کا مقام حاصل ہے۔ اس لیے فلکی اثرات کے لحاظ سے ایک پُرتاثیر اور بلند ترین وقت ہوتا ہے۔ اس کی طاقتور نورانی شعاعیں زمین پر ڈالتی ہیں۔ چنانچہ ان کی تاثیر مخصوص عملیات میں مخصوص الفاظ، آیات اور اسماء الٰہیہ کے ذریعے مخصوص اشکال میں ماہرین نجوم و جفر منتقل کر لیتے ہیں اور وہ طلسم یا شکل جب اس مخصوص وقت میں مخصوص چیز یا دھات پر اُبھرے گی تو اس کو (حامل لوح) یعنی جس کے پاس ہوگی، ترقی عروج اور بلند مرتبہ پر پہنچنے کے لیے اسباب پیدا کرے گی۔ اسی لیے شمس کا شرف عاملین اور خصوصاً جفار حضرات کے لیے خصوصی اہمیت اور توجہ کا مرکز ہوتا ہے۔ لہٰذا عامل اور جفار حضرات اس موقع کی مناسبت سے ایسے سریع الاثر عملیات تیار کرتے ہیں اور جو تسخیر الخلائق جاہ و مرتبت، ترقی عدہ اور عوام الناس میں مقبولیت حاصل کرنے کے لیے خصوصاً سیاست میں حصہ لینا چاہتے ہیں، اُن کے لیے یہ خواہشات کی تکمیل کا مضبوط سہارا ہے۔ تاریخ سے معلوم ہوتا ہے یہاں اس سے مراد عاملین اور اولیاء امت ہیں جو نجوم و جفر میں کامل و اکمل تھے۔ قدیم زمانے میں بادشاہ، وزراء اور امراء حکومت وقت میں مراعات اور عہدے حاصل کرنے کے لیے عالمانِ جفر سے مدد لیا کرتے تھے۔ یہ مدد شرفِ شمس کی الواح کی صورت میں ہوتی تھی۔ ایسے عملیات غریب لوگوں کی بساط سے باہر ہوتے تھے۔ اگرچہ اب بھی بعض حکام کاروباری لوگ اپنے لیے شرفِ شمس کا طلسم تیار کرتے ہیں جو بقائے ملازمت اور دبدبہ و اقتدار کا کام دیتی ہے۔ موجودہ زمانہ میں تاجر، ملازمین اور ڈاکٹر، سیاسی لیڈر، وزراء کے علاوہ ایسے مقتدر عہدوں کے حامل افراد جو حکومت وقت کے عتاب کا شکار ہو کر او ایس ڈی بنا کر کھڈے لائن کر دیے گئے ہوں، وہ اور علاوہ دوسرے لوگ بھی اس مبارک اور طاقتور ترین مؤثر وقت کی روحانیت سے فائدہ حاصل کرنے کی کوشش کریں۔ مزید عرض ہے کہ اگر کوئی شخص کسی عہدہ پر کئی سال سے تعینات ہے مگر اس کو ترقی نہیں ملتی، حالانکہ وہ اس کا حق دار ہے یا حصولِ ملازمت میں افسران اس کی طرف توجہ نہیں دیتے، کسی کا حق مارا گیا ہے، کوئی شخص معاشرہ میں دوست احباب میں حقیر اور بے اعتبار سمجھا جاتا ہے تو اس کو شرفِ شمس کی لوح کی برکت سے ترقی ملے گی، ملازمت میں جائز مقام ملے گا، افسران توجہ کریں گے، حق واپس ملے گا، عزت ملے گی، مقام ملے گا، لوگ اعتبار کریں گے، بات سنیں گے بھی اور مانیں گے۔ اور ہاں کوئی شخص اکابرین حکومت میں سے ہے اور حکومت میں اُسے کوئی مطلوبہ مقام حاصل نہیں تو وہ مقام، عزت اور مرتبہ حاصل کر لے گا۔ تمام حکام، شرفاء، داعیانِ زمان اس کے مطیع اور فرمانبردار ہوں گے اور اس کے حکم سے تجاوز نہ کریں گے اور نہ سختی، تندی، ترش مزاجی اور متکبرانہ رویہ اپنائیں گے۔ طلب جاہ و حشمت طالبوں کو نصیب ہوگی، اگر کوئی چاہے کہ جس عہدہ پر فائز ہے، اُسے کوئی ناجائز اور غلط طریقے سے اپنا کر چھین نہ لے اور نہ اس جگہ سے تبدیل کر سکے، تو انشاءاللہ وہ اُسی عہدہ پر عزت و وقار سے قائم و دائم رہے گا یا جس کا کام یا ٹھیکے کو کر رہا ہے، وہ واپس نہ ہو اور عظمت و جلال قائم ہے تو اُس کی خواہش پوری ہوگی۔

غرض جیسا کہ اوپر ذکر کیا گیا ہے کہ شمس تمام کواکب میں شہنشاہ کا مقام رکھتا ہے اور تمام کواکب اس کے گرد گردش کرتے رہتے ہیں۔ پس اُس کی روحانیت حسب مراتب ہر شخص کو حاصل ہوگی۔ جس بھی فرد کے پاس شرف شمس کا طلسم یا لوح ہوگی، اس کے لیے یہ لوح ایک نعمت سے کم نہ ہوگی۔ موجودہ مخدوش بے رحم ظالم اور اندیشہ زیاں مال و دولت کے دور میں ہر شخص کے پاس ہونی چاہیے۔ اللہ تعالیٰ چاہے گا تو وہ ہر آفت سے نہ صرف بچا رہے گا، بلکہ مراتب و درجات اور ترقی حاصل کرلے گا اور عزت پائے گا۔

شمس کیونکہ دن کا ستارہ ہے، اس لیے دن میں استفادہ حقیقی ہوگا۔ رات میں استفادہ مجازی اور استعاری ہوگا۔ وقت مقررہ پر تمام لوازمات مہیا کرلیں۔ الگ کمرہ میں صاف پاک سرخ کپڑا یا جائے نماز بچھا کر بیٹھیں۔ رجال الغیب کا خیال رکھیں، زعفران صندل سرخ اور عود کا بخور سلگائیں۔ آج کل تو سیوان ان ون اگر بتیاں ملتی ہیں، اپنے کپڑوں پر عطر گلاب لگائیں، جب ساعت شروع ہو تو لوح کندہ کریں۔ کاغذ ہو تو زعفران سے نقش لکھ لیں، شمس کی منسوبہ دھات سونا (Gold) ہے۔ صاحب حیثیت لوگوں کو چاہیے کہ وہ سونے پر بنوائیں۔ یہ سونا ضائع نہیں ہوتا، جب چاہیں اس کو استعمال میں لا سکتے ہیں۔ اگر پہنیں تو چاندی پر بنوا کر سونے کا پانی اُوپر چڑھا لیں۔ سنہرا کاغذ بھی استعمال کیا جا سکتا ہے۔ کاغذ کی لوح اور دھات کی لوح میں تاثیر تو یکساں ہوگی، مگر فرق صرف یہ ہوتا ہے کہ دھات سریع الاثر ہے اور کاغذ سست الاثر ہے۔

یہ علم جفر کا ایک انمول موتی ہے۔ یہ عمل خاص صرف اور صرف واسطے عروج و ترقی، رزق و فتوحات کے لیے سریع الاثر اور سریع الاجابت ہے۔ اس کا طریقہ تفصیلی لکھ رہا ہوں، خوب غور کریں، سمجھیں اور تیار کر کے فائدہ اُٹھائیں، بہت فائدہ ہوگا۔

(i) نام معہ والدہ کے اعداد لیں: ۱۱۳۴

سورۃ الشمس کے اعداد: ۱۹۴۹۹

سات انبیاء کے اعداد: ۲۶۸۹

۵۸۲۵ = ۴ ÷ ۲۳۳ = ۲۲ − ۲۳۳۲۲

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۴ | | ۱۱ |
| ۱۰ | ۵ | ۷ | ۳ |
| | ۶ | ۸ | |
| ۲ | ۹ | | ۱ |

(ii) اعداد اسم باالہ الالھۃ الرفیع الجلالہ: ۹۷۴

سات شاہان کے اعداد: ۴۵۴۷

مقصد : تسخیر وجاہ و مرتبت: ۲۳۳۳

۷۸۵۴

− ۲۲

۱۹۵۸ = ۴ ÷ ۷۸۳۲




اعداد نمبر 1 نقش نمبر 1 میں پُر ہوں گے اور اعداد نمبر (ii) خاتم سلیمانی میں پُر ہوں گے۔ ایک طرف لوح کے نقش نمبر (i) اور دوسری طرف خاتم سلیمانی بنے گی۔ پہلے نقش کے چاروں طرف نام معہ والدہ + اسم اعظم اور مقصد الگ سطر میں لکھ کر ان کو امتزاج دیا جائے گا۔ حروف طاق ہونے کی صورت میں پانچ پانچ اور جفت ہوں تو چار چار حروف کے طلسم بنائیں اور آئیل کا اضافہ کر کے مؤکلات بنائیں، پھر ھوش لگا کر اعوان بنائیں۔ اعداد کے مطابق اسماء الٰہیہ بنا کر لکھیں اور حصار سے بند کریں۔ خاتم سلیمانی کے نیچے

طلسم شمس اور عزیمت لکھیں۔

میں نے جو نقش لکھا ہے یہ آپ کو پہلی دفعہ نظر آئے گا۔ یاد رہے مثلث کے نو خانے اور مجموعہ اعداد پندرہ جبکہ مربع سولہ خانے اور مجموعہ اعداد چونتیس ہوتے ہیں۔ ان دونوں کے درمیان بھی ایک نقش ہے جس کی دو چالیس ہیں۔ بشکل مثلث اور بشکل مربع دونوں طرح سے خانے (12) اور مجموعہ اعداد چھبیس (26) ہوتا ہے۔ نقش چال نمبر 1 مربع کہلاتا ہے اور خاتم سلیمانی مثلث کہلاتی ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ مجموعہ اعداد سے 22 عدد طرح کریں اور چار پر تقسیم کریں اور خارج قسمت کو خانہ اول میں رکھ کر ایک ایک کے اضافہ سے پُر کریں۔ اگر بقایا بچے ایک تو خانہ 12، 2 بچے تو خانہ 7 اور 3 بچے تو خانہ 2 میں ایک کا اضافہ کرو۔







جب لوح مکمل ہو جائے تو سرخ ریشمی کپڑے میں سرخ دھاگے سے سی لیں۔ اگلے دن کسی ایسے مقام پر چلے جائیں جہاں سے طلوع ہوتے ہوئے سورج کا نظارہ کر سکیں۔ سورۃ شمس پڑھنا شروع کر دیں تو قرآن کریم دیکھ کر پڑھ سکتے ہیں۔ جب سورج مشرق سے اُبھرتا نظر آئے تو سورۃ کی تلاوت ختم کر دیں اور لوح کو ہاتھ میں لے کر دعا کریں کہ: "اے خداوند دو عالم! اے مکرم و طاہر! اس نیرِ اعظم کی طرح مجھے سربلندی عزت و اولوالعزمی عطا فرما۔ جس طرح یہ کائنات کے لیے منبع فیض و نور ہے، اسی طرح مجھے بھی بنا دے۔ تمام خلقت میں مجھے باعزت بنا اور خلقت کو مطیع و فرمانبردار بنا۔ (آمین) اس دعا کو پڑھ کر لوح اپنے پاس رکھ لیں۔ انشاء اللہ بہت جلد فتوحات حاصل ہوں گی اور یہ فیض اس وقت تک ملتا رہے گا، جب تک لوح پاس رہے گی۔

# ثاقب ارسل جفر ”شرف شمس“

از تحریر: منیر احمد میرانی، کراچی

**شرفِ شمس کی ابتداء 07 اپریل 2020ء بوقت 13 بجکر 49 منٹ، جبکہ انتہا شرفِ شمس 08 اپریل 2020ء 14 بجکر 14 منٹ پر ہوگا**

جب شمس برج اول حمل میں حرکت کرتا ہوا جب 19 درجہ پر پہنچتا ہے تو شرف ہوتا ہے۔ شمس سیارگان فلکی میں سب سے بڑا اور شہنشاہ کا درجہ رکھتا ہے۔ سب سے زیادہ نورانی اور طاقت ور اثر زمین پر ڈالنے والا ہے۔ پروردگار عالم نے وقت کے موقع میں عجیب قسم کی تاثیر رکھی ہے۔ حکمائے فلاسفر کا قاعدہ ہے کہ حصول اثر کے لیے فاعل کو مہیا کرتے ہیں تا کہ عالم فلکی کی تاثیر کو عالم سفلی میں اتارا جا سکے اور جب ایسا مادہ مہیا کرلیا جاتا ہے جو اس کا اثر قبول کرے تو اس اثر کو لوح یا نقش پر اتار لیا جاتا ہے اور وہ سبب زمین پر ظہور پذیر قدرت خدا کا ہو جاتا ہے چنانچہ شمس شرف کے درجہ پر فائز ہونے سے تاثیر پیدا ہوتی ہے۔ وہ یہ ہے کہ رجوع خلق اور فتح و نصرت تیزی سے کام کرتی ہے۔ نتیجہ اس کا یہ ہوتا ہے کہ جس شخص کے پاس یہ لوح ہوگی لوگ واقف ناواقف بڑے اور چھوٹے کسی نامعلوم کشش کے باعث متوجہ ہو جاتے ہیں۔ جوق در جوق آتے ہیں، شہرت عظمت اور مقبولیت حاصل ہوتی ہے۔ لہٰذا اس وقت ان تمام لوگوں کو فائدہ اٹھانا چاہیے جن کا خلقت سے عام تعلق ہے۔ سیاستدان، دکاندار، سنار وغیرہ کے کاروبار میں اضافہ کے لیے ایک موثر وقت ہے۔ دکاندار کے لیے خصوصاً یہ وقت موثر وقت آتا ہے اور لوگ جن کا خلقت کی آمد سے تعلق نہیں ان کے لیے تسخیر خلق کی ضرورت ہوتی ہے۔ یعنی اپنے اِردگرد کام کرنے والوں افسران، خاندان اور قوم میں برتری ہو۔ لہٰذا اس وقت سے ضرور فائدہ اٹھائیں۔ قرآن کریم کی اس آیت سے فائدہ اٹھائیں۔ سورۃ اعراف کی آیت 53

”وَالشَّمْسَ وَالقَمَرَ النَّجُومُ مُسَخَّراتٍ بِأَمْرِهٖ o“

اعداد قمری نکال کر لوح ذوالکتاب تیار کریں۔ لیکن لوح دو تیار کریں ایک درخت انار یا زیتون میں لٹکا دیں اور ایک راست بازو میں باندھیں لوح تیار کرتے وقت باوضو ہوں، علیحدہ کمرہ ہو، کہیں سے پاک صاف اور معطر ہوں، بخور شمس جلائیں، رجال الغیب کا خیال رکھیں، سفید کاغذ پر لکھیں، مشک و زعفران سے اس کو پاس رکھیں، تاثیر ظاہر ہوگی، اس کی برکت سے جمع خلق مطیع و مسخر ہوں گی اور جماعت، خاندان، قوم یا ماحول میں مقبولیت حاصل ہو گی۔ دعائے خیر میں شاہ زنجانی، خاندان اور مجھ عاجز کو ضرور یاد رکھیں۔

آیت کے اعداد قمری (2499) ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۵ | ۱۰ | ۵ |

۷۸۶
جبرائیل
شمکائیل — تنقفیائیل
کھیعص — اسرافیل
حمعسق — عزرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| والشمس | ۱۳۳ | ۱۵۵۲ | والقمر |
| ۱۵۵۱ | ۲۷۷ | ۴۳۶ | ۱۳۴ |
| ۳۷۵ | ۱۵۵۰ | ۱۳۵ | ۴۳۹ |
| والنجوم | ۴۳۸ | ۳۷۶ | مسخرات بامرہٖ |

از تحریر: سیّد تنویر حیدر نقوی، راولپنڈی

# شرفِ شمس

# اسمِ کامل کا فیض ظاہر

**شرفِ شمس کی ابتداء 07 اپریل 2020ء بوقت 13 بجکر 49 منٹ، جبکہ انتہا شرفِ شمس 08 اپریل 2020ء 14 بجکر 14 منٹ پر ہوگا**

حمد کے لائق رب العالمین انبیاء مرسلینؑ صالحینؑ، شہداء، اولیاءؑ وختم المرسلین محمد مصطفی اور وارثان علم اہل بیتؑ اطہار پر درودوسلام کے بعد لوح اسم کامل ذات، ''اللہ'' جوکہ ہر لحاظ سے منفرد اکمل وجامع ترین پہلوؤں پر محیط ہے پیش خدمت ہے۔

اسم ''اللہ'' اسم ذات رکھنے کے علاوہ مختلف اسم اعظم میں بھی منفرد مقام حاصل ہے۔ ذات وصفات کے یکجا کرنے سے معجزہ نما پر تاثیر لوح نکھر کر سامنے آتی ہے لفظ ''ا ل ل ہ'' میں ۴ حروف ہیں۔ ''الف، ھا'' آتشی ہیں اور دونوں ''لام'' خاکی عناصر سے تعلق رکھتے ہیں۔ جس سے اس امر کی طرف اشارہ ہے'' للہ مافی السموات و الارض ''علم الاعداد کے اعتبار سے اعداد صغیر 66 (6+6=12=3) اعداد بسیط سے (4 حروف 66x اعداد صغیر) 264=12=3 اور اعداد کبیر مرتبہ ''احاد'' ''عشرات'' ''مآب'' ''والوف'' سے (الف = ایک، لام دہائی کے مقام پر تیس 30، دوسرا لام سینکڑہ کے مقام پر تین سو 300 اور ھا ہزار کے مقام میں 5 ہزار کی قیمت رکھتے ہیں) اس طرح اعداد کبیر 5331 حاصل ہوتے ہیں۔ (12=3) یعنی اعداد جامعیت کے اعتبار سے 12 عدد صغیر اور 3 عدد مفرد کو قائم بالذات دوام حاصل ہے۔ اسی اعتبار سے اس لوح کے 32 خانوں کو 4 پر تقسیم کیا جائے تو فطری وقدرتی 8 خاتم ظاہر ہوتے ہیں۔ 3 کا عدد وجود زندگی کی رونقوں پر دلالت کرتا ہے جبکہ خاتم جوکہ 8 بنتے ہیں۔ تباہی و بربادی کی طرف اشارہ ہے ۔ مگر ان کی آپس میں ضرب (24=8x3) گھنٹے دن رات کو ظاہر کرتے ہیں۔ 4+2 کو جمع کیا جائے تو 6 کا عدد حاصل ہوتا ہے جوکہ اللہ کے اعداد 66 کو معمہ بنا کر ظاہر کرتا ہے جس میں ہست وبود کی کل کائنات مخفی ہے۔

اس لوح میں لفظ ''اللہ'' کو چاروں کونوں کی زینت بناتے ہوئے 15 کونوں کا وجود ملتا ہے جن کو جمع کیا جائے تو (5+1=6 کا عدد حاصل ہوتا ہے جوکہ 3 کے عدد کی دگنی طاقت ہے۔ اسی رعایت کو ملحوظ خاطر لاتے ہوئے 15 کونوں پر ایسے 15 اسماء صفاتی تحفظ ذات کے گرد سجائے گئے ہیں جس میں ہر اسم کا مفرد عدد 3 بنتا ہے اور آیات کفایات کے فرش بنا کر پیش کرنے سے قبولیت دعا میں کوئی چیز مانع نہ رہے گی۔

اسم ''اللہ'' ذات وصفات سے کامل ہونے کے ساتھ ساتھ اقوال معصومینؑ اور درج ذیل عقلی دلائل کی روشنی میں اسم اعظم حقیقی بھی ہے۔

(۱) کل اسم اعظم بقول اصف بن برحیاؑ افلاطون گیارہ ہیں۔ اور انہی ابجد عربی میں پوشیدہ ہیں۔ ان کی ترتیب وتقسیم عناصر اربعہ میں یوں ہے۔ حروف آتشی میں 3 اسم، بادی میں 3 اسم۔ آبی میں 3 اسم، خاکی میں 2 اسم، خاکی میں ایک اسم کے کم ہونے کا سبب یہ ہے کہ کرہ خاک عوام الناس کے قدموں کے نیچے رہتا ہے۔ باقی تینوں کرے صاحب ہیبت و وقار ہیں۔ ان گیارہ اسماء اعظم سے ایک اسم ذات ''اللہ'' بھی ہے۔ اس پر اولین وآخرین کا اتفاق ہے۔

(۲) یہ مقدس اسم قرآن مجید میں سب سے زیادہ 2807 جگہوں پر موجود ہے۔

(۳) یہ اسم ابتدائے توحید وشہادت کے ساتھ ساتھ نفی وغیرہ دلیل الوہیت وجلالیت پر دلالت بھی رکھتا ہے۔اس کا ''اول الف'' اشارہ ہے اس کی وحدانیت پر اسی سبب سورۃ اخلاص میں ارشاد فرمایا'' قل ھو اللہ احد'' اگر الف کو علیحدہ کیا جائے تو ''للہ'' باقی رہ جاتا ہے اس کے پہلے لام سے زماں ومکاں کی ملکیت کی طرف اشارہ ملتا ہے جیسا کہ ارشاد ہے'' وللہ ما فی السمٰوٰت و ما فی الارض '' اور اگر دوسرے لام کو خذف کر دیں تو ''لہ'' کا وجود ظاہر ہوتا ہے جو کہ '' لہ الملك ولہ الحمد '' پر دلالت کرتا ہے اور اگر دوسرے لام کو بھی گرا دیں تو ''ھو'' باقی رہ جاتا ہے جس کے لئے ارشاد الٰہی ہے'' ھو اللہ والذی لا الہ الا ھو ''

(۴) اللہ کا اسم مقدم اور ابتدائے کلام ہے باقی اسماء اس کی طرف ''مضاف'' ہیں۔

(۵) ایک خاصیت رابعہ عددی کی یہ بھی ہے کہ اس کے ظاہر و باطن میں **5** حروف ہیں کھڑے ''الف'' کو شامل کر کے **2** الف **2** لام اور ایک ھ۔ھ کے **5** عدد کا یہ خاصہ ہے کہ جب اس کو فی نفسہٖ ضرب دیں تو ہر ضرب سے صورت اصلی **5** محفوظ رہتی ہے اس عدد کو ''دائر'' کہتے ہیں۔اور کامل ہستی نے انسانی تخلیق کے جو ہر بھی **5** ہی رکھے ہیں اسی سبب یہ عدد '' دوائر باطنہ کا مرجع ہیں''

(۶) اسم اللہ کی ذات اشرف ہے صفات سے اسی سبب حق سبحانہ نے اپنے رسول مقبول کو توجہ 'الی اللہ' کے مقام میں ارشاد فرمایا اور آنحضرتؐ نے فرمایا کہ بہترین اسم ''اللہ'' کے نزدیک ''عبداللہ'' ہے۔

(۷) امام زین العابدینؓ نے فرمایا کہ میں ہر نماز میں اسم اعظم کو طلب کرتا تھا ایک دن بعد نماز فجر مجھ کو خواب کا غلبہ ہوا کیا دیکھتا ہوں کہ ایک مرد بزرگ ہستی مجھ سے فرما رہی ہے کہ اب تیری دعا مستجاب ہوئی یہ اسم پڑھا کر'' اللھم انی اسئلك باسمك اللہ . اللہ اللہ اللہ اللہ لا الہ الا ھو رب العرش العظیم '' آپؑ فرماتے ہیں کہ بخدا میں اس کے توسط سے جو دعا مانگتا تھا فوراً مستجاب ہو جاتی تھی۔

(۸) اس اسم ذات واکمل کا مظہر اس عالم کون ومکان کے ہر ذرہ ذرہ سے ظاہر ہے اس کی قدرت ومظہریت ہر جز سے ظاہر ہے کیونکہ اس اسم ذات کے اعداد صغیر **12** ہیں پس اس نے اپنی نشانیوں اور کرامات کے ظہور کیلئے **12** معصومین کو منتخب کر لیا۔ جن کے واسطے سے خالق کی عظمت وہیبت کی معرفت جاری وساری رہیگی۔

درج ذیل نقش معظم کی خوبیاں، اس کے اوفاق، اس کے اسرار، اس کا حسابی کمال، حیرت انگیز طور پر منفرد ہے جن کو ظاہر کرنے کے لئے پوری ایک کتاب درکار ہے۔

## تیاری لوح یا نقش:

(۱) اس لوح یا نقش کو صرف وہ لوگ پر تاثیر تیار کر سکتے ہیں جنہوں نے حروف نورانی، بسم اللہ یا اللہ کے اسم کی زکوٰۃ ادا کی ہو۔

(۲) اس لوح یا نقش کو صرف شرف شمس، مریخ، مشتری یا عطارد میں جو اوقات شرفات کی شرائط پر پورے اترتے ہیں اس میں تیار کرنا ہے۔ستارے کے مطابق بخور رجلانا ہے نیز منہ میں سوراخ والا سچا موتی رکھنا ہے۔

(۳) چاندی کی لوح پر سونے کا پانی چڑھوائیں یا سنہری کاغذ پر نقش تیار کریں۔ دیئے ہوئے نقش کے مطابق نقل کریں اور نقش کے اندر کے خانے چال کے مطابق بالترتیب **1** سے **32** تک مکمل کرنے ہیں۔

(۴) اس لوح سے بننے والے خاتم جو کہ ہر نام کے لئے تیار ہو سکتے ہیں اس میں ایک جانب ''اسم اللہ'' کے بجائے اعداد اللہ **66** اور دوسری جانب ۷۸۶ کے علاوہ نام کے مفرد عدد جن مثلث پر ہوگا۔اسی کے مطابق انگشتری تیار ہوگی۔مثلاً تنویر میں ''ب'' کے اعداد مفرد **4** بنتے ہیں ۔ تو ۴۔ ۱۳۔ ۲۳۔ ۲۶ خانوں والی انگشتری تیار ہوگی۔

(۵) نقش یا لوح کی پشت پر طلسم نقش کریں نیز سائل کو نام مع والدہ تحریر کریں۔

(۶) نقش یا لوح کی تیاری کے بعد جو اتوار آئے ایسی جگہ کھڑے ہوں جہاں سے سورج کا نکلنا نظر آئے اور سورۃ الشمس کی تلاوت کم سے کم **6** مرتبہ کر کے دم کریں اور دعا کریں کہ اس اسم ذات کی برکت سے مجھے بھی شمس کی بلندیوں کی طرح عزت وتوقیر صحت و تندرستی، مراتب اعلیٰ و دولت ظاہرہ نصیب ہو۔اس کے بعد لوح یا

نقش عطر گلاب کی خوشبو لگا کر زرد یا گولڈن کپڑے میں سی کر گلے میں پہن لیں یا رکھ لیں۔

(۷) استعمال سے پہلے 3 پاؤ یا 3 کلو چنے کی دال، گندم، یا زرد یا گولڈن کپڑوں کا جوڑا حسب توفیق صدقہ دیں۔ نیز استعمال کے ساتھ ہی اسم ذات ''اللہ'' کا ورد 70 مرتبہ کسی بھی نماز کے بعد عادت بنالیں۔

۷۸٦

ھــــھ

سرکھسمہمسط

طمعــمــع

نام طالب، مع والدہ کشادگی و فتوحات
ظاهر کلی امور زندگی میں بحق اسم کامل الله
ظاهر هون العجل العجل الساعة الساعة




وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَلِيًّا ۝ وَكَفٰى بِاللّٰهِ نَصِيْرًا ۝ وَكَفٰى بِاللّٰهِ حَسِيْبًا ۝ وَكَفٰى بِاللّٰهِ عَلِيْمًا ۝ وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيْلًا ۝ وَكَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ

از تحریر:۔ سیّد شعیب الرحمٰن شاہ، ایبٹ آباد

# رحمکاریہ جفر

# شرفِ شمس

بحق شہدائے کربلا حضرت امام حسینؓ فلاں بن فلاں کو ترقی فتوحات ہو اس سال شرف شمس کی ابتداء 7 اپریل رات 13 بجکر 49 منٹ اور اختتام 8 اپریل رات 14 بجکر 14 منٹ تک رہے گا۔ شرف شمس میں خصوصی ترقی اور خصوصی دولت کا ایک طلسم آئینہ قسمت کی نظر کرتا ہوں۔ یہ عمل دولت کو اس طرح کھینچتا ہے جس طرح مقناطیس لوہے کو یہ حکیم طمطم ہندی مولانا عبدالصمد گیلانی، سید حفیظ الرحمٰن نقوی اور حکیم افلاطون کا ہے۔ کیونکہ مشتری دلو میں شمس کو بنظرِ تثلیث دیکھ رہا ہے۔ یہ وقت اپنے اندر بے پناہ تاثیر رکھتا ہے میں ہر قاری کو دعوت دیتا ہوں کہ یہ عمل تیار کریں۔ اللہ پاک بہت برکات عطا فرمائے گا۔ (آمین) آخر میں مجھ گنہگار سیّد شعیب الرحمٰن شاہ اور میرے شہزادے سیّد محمد ابوعبداللہ شاہ اور عامل شاہ زنجانی صاحب کے حق میں دُعائے خیر فرمائیں۔




صَل اللہ علیہ وَآلہٖ وَسلم

از تحریر: عبداللطیف دامانی، اسلام آباد (جھنگی سیداں)

# مجربات دامانیہ

## زائچہ کی روشنی میں مستورات کے عشق اور محبت کا قانون (عمل حُب)

**1**:۔ محبت عشق کے لئے طالع وقت برج میزان کا خیال کریں۔

**2**:۔ قمر اور مشتری کا قران ہو ستارے سعد حالت میں ہوں۔ ان دونوں ستاروں کے دنوں کا تعلق جمعہ اور جمعرات سے ہے۔ اسلئے عمل کا دن جمعہ اور جمعرات کا انتخاب کرنا چاہئے بلکہ ساعت بھی ان دونوں سیاروں کی تلاش کرنی چاہئے۔

طالع وقت زہرہ قمر ثور
حوت قران مشتری زہرہ
جوزا
حمل
دلو
سرطان قمر مشتری
نظر تسدیس
جدی
اسد
میزان
قوس زہرہ
مشتری
طالع وقت
قمر قران
سنبلہ قمر نظر تسدیس
زہرہ
عقرب

**3**:۔ قمر، زہرہ، مشتری تینوں سیاروں میں سے کسی دو کی نظر تثلیث یا قران ہونا ضروری ہے۔ یہ نظرات کا معلوم کرنا آجکل کوئی مشکل نہیں۔ زنجانی جنتری سے معلوم کی جاسکتی ہیں۔ اسلئے آپ کی آسانی کیلئے مذکورہ زائچہ بنا دیا گیا ہے اس کو ہمیشہ مدنظر رکھیں۔

**عمل حُب کی ضروری شرائط**:۔ کوئی شخص اس وقت کسی کام میں کامیاب و کامران نہیں ہوسکتا جب تک اس فن میں اسے عبور حاصل نہ ہو اور اس کے تمام قانون واصول کو نہ جانتا ہو منزل مقصود تک نہیں پہنچ سکتا۔ روحانی دُنیا میں جو شخص عمل کرنے کا شوقین ہو اسے شرائط کی پابندی کرنی پڑے گی۔

**1**:۔ رزق حلال کماتا ہو۔

**2**:۔ اپنے مذہب سے سچی محبت رکھتا ہو۔

**3**:۔ سچ بولتا ہو، رفیق القلب ہو۔

**4**:۔ صوم وصلوٰۃ کا پابند ہو۔

**5**:۔ یہ تو قلب روشن کرنے کے اصول ہیں نیز نجوم سے واقفیت رکھتا ہو۔

شائقین حضرات غور سے بن لیں ہر عمل میں اثر ہے لیکن عمل کی شرائط کی پابندی کرنا ضروری ہے۔ اب عمل کی تشریح کرتا ہوں۔ یہ عمل نہ صرف خاوند بیوی کے لئے استعمال ہوتا ہے بلکہ ایسے فریقین جن کی آپس میں سخت نفرت ہوگئی ہو بیوی گھر سے چلی گئی ہو اور نا چاقی ہوچکی ہو اس کے علاوہ حصول رشتہ کے خواہش رکھنے والے من پسند شادی کرنے والے بھی اپنی مرضی کے مطابق کام لے سکتے ہیں۔ یہ آیت مبارکہ جس کا ذکر میں آگے کرنے والا ہوں اسکی تاثیر عملیاتی دُنیا میں بہت شہرت رکھتی ہے۔ کسی کے دل میں اپنی محبت واُلفت پیدا کرنے کیلئے لاثانی تاثیر پیدا کرتی ہے۔ یہ آیت مربع شکل میں پُر کی جائینگے۔

**قاعدہ**:۔ سورۃ طٰہٰ کی آیت نمبر 39 ''وَأَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّي وَلِتُصْنَعَ عَلَىٰ عَيْنِي ''اس آیت کو دو حصوں میں تقسیم کیا جائے گا۔

| نام طالب مع والدہ | احمد بن مریم | وَأَلْقَيْتُ | عَلَيْكَ | مَحَبَّةً مِّنِّي |
|---|---|---|---|---|
| | ۳۴۳ | ۵۴۷ | ۱۳۰ | ۵۵۰ |

| نام مطلوب مع والدہ | عابدہ بنت نوری | وَلِتُصْنَعَ | عَلَىٰ | عَيْنِي |
|---|---|---|---|---|
| | ۳۴۳ | ۶۴۶ | ۱۱۰ | ۱۴۰ |

یہ دونوں نقوش ذولکتابت کے قانون کے مطابق مربع آتشی چال سے پُر کئے جائیں گے۔

باقی صفحہ نمبر 38 پر

تیسری قسط

تحقیق وتحریر:۔ اظہر عنایت شاہ

# کیا عدد آٹھ (8) نحس ہے؟

**قارئین!** عدد آٹھ کی تیسری قسط پیش خدمت ہے۔ جیسا کہ ہم گزشتہ اقساط مین بیان کر چکے ہیں کہ عدد آٹھ اسرار سے لبریز ایک پر اسرار عدد ہے۔ ایک ایسا عدد جسمیں حفاظت، طاقت، قوت اور نصرت کا عجیب نظام پنہاں ہے۔ ایک ایسا عدد جسکا تعلق عالم علوی سے زیادہ جڑا ہوا ہے۔ ایک ایسا عدد جسے اب تک سے زیادہ پیچیدہ عدد کہا اور مانا گیا ہے۔ علمائے نجوم واعداد نے اب تک صرف اسکے تاریک پہلو کو کُرید کُرید کر بیان کیا ہے لیکن ہم اسکے روشن پہلو کو اللہ کی توفیق سے آپکے سامنے کھول کھول کر بیان کر رہے ہیں۔ جس پر ہم اُس پاک زات کا شکر ادا کرتے ہیں۔ اس قسط میں ہم مزید کچھ خاص مناسبات کیساتھ ساتھ قرآن مجید کی وہ آیات مبارکہ پیش کریں گیں جنکے اعداد کا مفرد عدد آٹھ بنتا ہے اور جو روحانی عملیات میں کافی مستعمل ہوتی ہیں۔

**1** / شبِ قدر اور عدد آٹھ: شبِ قدر ماہِ رمضان کی آخری عشرے کی طاق راتوں میں ہوتی ہے۔ طاق راتیں یہ ہیں۔

**8=17=125=29+27+25+23+21**

**2** / سبع سیارگان اور عدد آٹھ: شعبہ عملیات سے جڑا تقریباً ہر شخص سبع سیارگان کی اہمیت سے بخوبی واقف ہے سبع سیارگان یہ ہیں۔

| نام سیارگان | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | مجموعہ | مرکب اعداد | مفرد عدد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | 45 | 950 | 850 | 400 | 217 | 284 | 340 | 3086 | 44 | 8 |

**3** / قیامت کے دن اُمتِ محمدیہ کی صفیں: قیامت کے دن کل ایک سو بیس صفیں ہوں گیں جنمیں چالیس صفیں باقی اُمتوں کی اور اسی صفیں صرف اُمتِ محمدیہ کی **80** کا مفرد **8** ہے۔

**4** / چہل کاف اور عدد آٹھ: چہل کاف روحانی عملیات کا معروف ومقبول ترین عمل ہے اور کیوں نا ہو سر الاسرار رُوح الاولیاء پیرانِ پیر حضرت اقدس شیخ عبد القادر جیلانی رحمہ اللہ کیطرف منسوب عمل ہے۔

اسکے کل اعداد میں فرق ہوسکتا ہے کیونکہ کچھ الفاظ کا فرق پایا جاتا ہے لیکن ایک چیز جو متفق ومسلم ہے وہ **40** کاف۔

اب دیکھیں حرف کاف کے اعداد **8=80=800=40*20**

تو پتہ چلا کہ چہل کاف کی طاقت، قوت اور سریع التاثیرنی کے پیچھے عدد آٹھ کی قوت کارفرما ہے۔

**5** / علمائے کرام فرماتے ہیں کہ قرآن کے دو بڑے نام ہیں قرآن اور فرقان۔ فرقان کے مجموعہ اعداد۔ **431** مرکب اعداد **44** مفرد عدد **8**

اسی طرح نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دو بڑے نام محمد اور احمد، احمد کے مجموعہ اعداد **53** مفرد عدد **8**

6/قرآن مجید میں ہاروت وماروت کاایک ساتھ ذکر ہے۔ماروت کے اعداد 647 مرکب اعداد، 71 مفرد عدد 8

اسی طرح یاجوج وماجوج کاایک ساتھ ذکر ہے ماجوج کے اعداد، 53 مفرد عدد 8

اسی طرح طالوت اور جالوت کا ذکر ہے۔جالوت کے اعداد 440 مرکب، 44 مفرد، 8

ہر دوسرے نام کا مفرد عدد 8 بن رہا ہے اسمیں کیاراز ہے اللہ ہی بہتر جانے۔

7/مرض کینسر اور عدد آٹھ: ایٹمی سائنسدان ڈاکٹر عبدالقدیر خان نے ایک مضمون میں ایک حیرت انگیز انکشاف کیا ہے موصوف لکھتے ہیں کہ بین الاقوامی کینسر کے علاج کی دوائیں بنانے والے کبھی یہ نہیں بتاتے کہ کینسر محض وٹامن بی 17 کی کمی کا نام ہے اور بین الاقوامی سطح پر ایسے ٹانک بنانا ممنوع ہیں جو وٹامن بی 17 فراہم کرتے ہوں۔(اقتباس روزنامہ جنگ یکم جولائی دو ہزار انیس) اب ذرا ساغور فرمائیں وٹامن بی 17 کا مفرد 8 ہے۔دوسرے لفظوں میں یوں کہا جائے گا کہ جسم سے عدد اٹھ کی قوت کم ہونے سے مرض کینسر لاحق ہوجاتا ہے۔

8/معتصم باللہ اور عدد آٹھ کا عجیب اتفاق: (1) معتصم باللہ سنہ 180ھ میں آٹھویں مہینہ میں پیدا ہوا (2) رمضان کی اٹھارہویں شب میں فوت ہوا (3) عباسی خلفاء میں آٹھویں نمبر پر خلیفہ ہوا (4) آٹھ فتوحات حاصل ہوئیں (5) اسکے دروازے پر آٹھ بادشاہ کھڑے ہوئے (6) اور کہا گیا کہ آٹھ دشمن بھی کھڑے ہوئے (7) اسکی عمر 48 سال ہوئی (8) خلافت آٹھ سال آٹھ ماہ آٹھ دن ہوئی (9) اپنے پیچھے آٹھ بیٹے آٹھ بیٹیاں چھوڑے (10) ترکہ اسی لاکھ دینار، اسی کروڑ درہم، اسی ہزار گھوڑے، اسی ہزار اونٹ خچر اور جانور، اسی ہزار خیمے، اسی ہزار غلام، آٹھ ہزار لونڈیاں چھوڑیں (11) آٹھ محل بنائے (12) اسکی انگوٹھی کا نقش "الحمدللہ" تھا اور اسکے آٹھ حروف ہیں (13) اسکے زرخرید غلاموں کی تعداد 18،000 تھی۔

اسنے ہر چیز کو آٹھ کی تعداد میں دیکھا۔مثمن اور ثمانینی کے لقب سے مشہور ہوا (کنزص 207 بحوالہ مرآۃ الزمان للامام سبط ابن الجوزی رحمہ اللہ)

9/سلطان محمود غزنوی اور عدد آٹھ: سلطان محمود غزنوی رحمہ اللہ کو ہندوستان پر سولہ حملوں میں شکست ہوئی اور سترہویں حملے میں فتح ملی۔17 کا مفرد 8

10/غزوہ بدر اور عدد آٹھ: تاریخ اسلام کی پہلی جنگ غزوہ بدر ہے جسمیں مسمانوں کو فتح نصیب ہوئی۔غزوہ بدر سترہ رمضان المبارک کو ہوئی 17 کا مفرد 8

لفظ بدر کے مجموعہ اعداد 206، مرکب اعداد 26، مفرد عدد 8

11/فتح مکہ اور عدد آٹھ: فتح مکہ مسلمانوں کی بہت بڑی فتح تھی جسکی بشارت سورہ فتح میں دی گئی تھی جسکے بعد لوگ جوق در جوق اسلام میں داخل ہوئے۔آپ سب جانتے ہیں کہ فتح مکہ سن آٹھ ہجری میں ہوا۔

12/بیت المقدس اور عدد آٹھ: بیت المقدس عہد فاروقی میں 17 ہجری (جسکا مفرد 8 ہے) کو بغیر جنگ کے فتح ہوا۔

اور عجیب بات یہ کہ بیت المقدس کے مجموعی اعداد 647، مرکب اعداد 71، مفرد عدد 8

13/کرامت اور عدد آٹھ: کرامت خرق عادت اور فعل الٰہی ہے جسکا ظہور ولی اللہ سے صادر ہوتا ہے۔ولایت کے چالیس درجات ہیں جسمیں سترہواں درجہ کرامت کا ہے (یہ کہیں پڑھا تھا اب ذہن میں نہیں آرہا) 17 کا مفرد 8

14/درج ذیل حصار اکثر عملیات کی کتب میں موجود پایا جاتا ہے اور اسے بہت طاقتور حصار مانا گیا ہے۔صاحب کنز الحسین اور ملازم حسین صاحب آف اسلام آباد نے اپنی کتابوں میں اسکا ذکر کیا ہے ملازم حسین صاحب نے اسے سب سے طاقتور حصار کہا ہے۔اور ساتھ ہی اس کی ایک ہفتے کی آسان سی ریاضت کا طریق بھی دیا ہے۔(یہ حصار کیساتھ ساتھ سحر وآسیب کا بہت موثر علاج بھی ہے۔اسکا عددی نقش میرے معمولات میں ہے) دوران تحریر اسکی طرف خیال گیا تو جب میں نے جب اسکے کل اعداد کا مجموعہ حاصل کر کے اُسکا مفرد عدد معلوم کیا تو مجھے انتہائی حیرت ہوئی وہ اس لیے کہ اسکا مفرد عدد 8 بنا ملاحظہ فرمائیں۔

| نام سورہ/آیت | آیۃ الکرسی | الکافرون | اخلاص | الفلق | الناس | اٰمن الرسول تا آخر | کل اعداد | مرکب اعداد | مفرد عدد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | 13671 | 3828 | 1002 | 8675 | 5296 | 19277 | 51749 | 53 | 8 |

**15** / حرف ح اور عدد آٹھ: حرف ح ابجد کا آٹھواں حرف ہے اور اسکے اعداد **8** ہیں۔ عجیب بات یہ کہ وہ اسماء الٰہی جو حرف ح سے شروع ہوتے ہیں اُنکی تعداد آٹھ ہے۔ **1** حفیظ، **2**۔حافظ، **3**۔حسیب، **4**۔حی، **5**۔حق، **6**۔حکیم، **7**۔حلیم، **8**۔حمید

**16** / انسان اور آٹھ حالتیں: انسان ہمیشہ **8** حالتوں میں رہتا ہے جو کہ درج ذیل ہیں۔

**1**۔غم، **2**۔خوشی، **3**۔ملاپ، **4**۔جدائی، **5**۔آسانی، **6**۔تنگی، **7**۔بیماری، **8**۔عافیت

**17** / اب ہم قرآن مجید کی وہ معروف آیات مبارکہ (مکمل یا کچھ حصہ ) پیش کرر ہے ہیں جو روحانی عملیات میں بہت مستعمل ہیں اور جنکا مفرد عدد آٹھ بنتا ہے مگر اس اعتراف کیساتھ کے ہم اس بارے بہت تحقیق نا کر سکے جسکا ہمیں افسوس ہے۔اس لئے صرف چند آیات مبارکہ ہی پیش کرر ہے ہیں۔ایک ارادہ ہے کہ قرآن مجید کی ہر ہر آیت کے اعداد نکال کر انکا مفرد عدد معلوم کیا جائے لیکن یہ ایک بہت طویل اور دقت طلب کام ہے اور اسکے لئے عربی گرامر سے واقفیت بہت ضروری ہے اسکے بغیر یہ کام پایہ تکمیل تک نہیں پہنچ سکتا۔

| نمبر شمار | سورہ | آیت نمبر | آیت | کل اعداد | مرکب اعداد | مفرد عدد |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | فاتحہ | 5 | اياك نعبد واياك نستعين | 836 | 17 | 8 |
| 2 | بقرہ | 32 | قالوا سبحنك لا علم لنا إلا ما علمتنا إنك أنت العليم الحكيم | 2006 | 26 | 8 |
| 3 | بقرہ | 165 | يحبونهم كحب الله والذين امنوا أشد حبا لله | 1493 | 17 | 8 |
| 4 | بقرہ | 137 | فسيكفيكهم الله وهو السميع العليم | 800 | 80 | 8 |
| 5 | بقرہ | 286,285 | اٰمن الرسول تا آخرہ سورہ | 19277 | 17 | 8 |
| 6 | النساء | 113 | وعلمك ما لم تكن تعلم وكان فضل الله عليك عظيما | 3491 | 35 | 8 |
| 7 | النساء | 132 | و كفى بالله وكيلا | 251 | 26 | 8 |
| 8 | الاعراف | 119 | فغلبوا هنالك و انقلبوا صغرين | 251 | 26 | 8 |
| 9 | یونس | 81 | إن الله سيبطله | 233 | 26 | 8 |
| 10 | یونس | 81 | إن الله لا يصلح عمل المفسدين | 701 | 71 | 8 |
| 11 | الرعد | 11 | له معقبت من بين يديه و من خلفه يحفظونه من أمر الله | 3095 | 35 | 8 |
| 12 | بنی اسرائیل | 105 | وبالحق أنزلنه و بالحق نزل وما أرسلنك إلا مبشراً و نذيراً | 2474 | 26 | 8 |
| 13 | طٰہٰ | 22 | واضمم يدك الى جناحك تخرج بيضاء من غير سوء اية اخرى | 5255 | 53 | 8 |
| 14 | طٰہٰ | 39 | وألقيت عليك محبة مني ولتصنع على عيني | 2123 | 26 | 8 |
| 15 | طٰہٰ | 69 | إنما صنعوا كيد سحر | 611 | 62 | 8 |
| 16 | طٰہٰ | 69 | ولا يفلح الساحر حيث أتى | 3494 | 17 | 8 |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 17 | الانبیاء | 69 | قلنا ینار کونی بردا وسلما علی إبرهیم | 1241 | 17 | 8 |
| 18 | الانبیاء | 107 | وما أرسلنك إلا رحمة للعلمین | 953 | 17 | 8 |
| 19 | النور | 33 | یغنیهم الله من فضله | 2186 | 26 | 8 |
| 20 | النمل | 8 | أن بورك من فی النار ومن حولها وسبحن الله رب العلمین | 1502 | 17 | 8 |
| 21 | الحجرات | 22 | إنما المؤمنون إخوة فأصلحوا بین أخویكم واتقوا الله لعلكم ترحمون | 3356 | 35 | 8 |
| 22 | قمر | 45 | سیهزم الجمع ویولون الدبر | 611 | 62 | 8 |
| 23 | الرحمٰن | 17 | رب المشرقین ورب المغربین | 2474 | 26 | 8 |
| 24 | الطلاق | 2 | ومن یتق الله یجعل له مخرجا | 1664 | 17 | 8 |
| 25 | الفلق | مکمل | قل أعوذ برب الفلق من شر ما خلق ومن شر غاسقٍ إذا وقب ومن شر النفٰثٰت فی العقد ومن شر حاسدٍ إذا حسد | 8675 | 17 | 8 |

**ان تمام آیاتِ مبارکہ کے اعداد میری تحقیق کے مطابق ہیں:۔**

**17** / عدد آٹھ قوم جنات کے ہاں بھی ایک غیر معمولی عدد ہے۔اسکی ایک بڑی وجہ تو یہ نظر آتی ہے کہ خود لفظ جن کے اعداد کا مفرد عدد آٹھ بنتا ہے۔

اس بارے مستحصلہ جفر سے ایک سوال حل کیا مثال پیش خدمت ہے۔

**یا علیم**! عدد آٹھ قوم جنات کے ہاں کیسا عدد ہے؟

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| **اساس** | د | ی | ھ | و | ا |
| **مؤخر صدر اوّل** | ھ | و | ی | ا | د |
| **مؤخر صدر دوم** | ی | ا | و | د | ھ |
| **مؤخر صدر سوم** | و | د | ا | ھ | ی |
| **مؤخر صدر چہارم** | ا | ھ | د | ی | و |
| **ناطق** | ی | ھ | ص | ا | خ |
| **جواب** | خاص ہے | | | | |

**اہم نوٹ:** میں عدد آٹھ کے منفی پہلو کا انکاری نہیں۔ جیسا کہ پہلی قسط میں عرض کر چکا ہوں۔لیکن منفی پہلو میں اعتدال کا پیمانہ کس حد رکھا گیا اسکا فیصلہ میرا یہ تین اقساط پر مشتمل مضمون پڑھ کر اہل علم، اہل تحقیق واہل فکر حضرات پر چھوڑتا ہوں۔اور عدد آٹھ کے مثبت پہلو پر مزید دعوت فکر دیتا ہوں۔

از تحریر:۔ سجاد حسین جعفری، بھلوال

## علم الاحروف کی روشنی میں

# قرآنی آیات وحروف کا تجزیہ

## سورۃ مجادلہ کی ہر آیت میں لفظ ''اللہ''

سورۃ مجادلہ قرآن پاک کی ایسی سورۃ ہے جس کی ہر آیت میں لفظ ''اللہ'' آیا ہے۔ قرآن میں سب سے زیادہ استعمال ہونے والا حرف ''ا'' ہے۔ قرآن میں سب سے کم استعمال ہونے والا حروف ''ظ'' ہے۔ سورۃ اخلاص میں حرف ایک ''زیر'' سورۃ اخلاص قرآن پاک کی واحد سورۃ ہے جس میں حرف ایک زیر استعمال ہوا ہے۔ اس کے علاوہ قرآن میں سب سے زیادہ زیر استعمال ہوئے ہیں۔ قرآن کی سب سے بڑی آیت سورۃ بقرہ کی آیت 282 ہے۔ قرآن پاک کی سب سے چھوٹی آیت سورۃ مدثر کی آیت 21 ہے۔ ثُمَّ نَظَرَ قرآن کا ایک مکمل رکوع ایک آیت پر مشتمل قرآن پاک میں ایک مکمل رکوع ایسا ہے جو صرف ایک آیت پر مشتمل ہے سورۃ مزمل کا آخری رکوع قرآن میں سب سے زیادہ آیات پر مشتمل رکوع قرآن پاک میں سب سے زیادہ آیات پر مشتمل رکوع سورۃ عبس کا ہے۔ وہ سورتیں جن کی ہر آیت حرف ''ن'' پر ختم ہوتی ہے۔

1:۔ سورۃ منافقون 2:۔ سورۃ التین

وہ سورتیں جن کی ہر آیت حرف ''ا'' پر ختم ہوتی ہے۔

1:۔ سورۃ جن 2:۔ سورۃ فتح 3:۔ سورۃ دہر

4:۔ سورۃ شمس 5:۔ سورۃ اعلیٰ

وہ سورۃ جس کی ہر آیت حرف ''س'' پر ختم ہوتی ہے۔ 1:۔ سورۃ الناس

سورۃ جس کی ہر آیت حرف ''ی'' پر ختم ہوتی ہے۔ 1:۔ سورۃ الیل

وہ سورۃ جس کی ہر آیت ''ل'' پر ختم ہوتی ہے۔ 1:۔ سورۃ فیل

وہ سورۃ جس کی ہر آیت حرف ''ر'' پر ختم ہوتی ہے۔ 1:۔ سورۃ کوثر

حرف ''ا'' سے شروع اور ''ا'' پر ختم ہونے والی سورۃ۔ 1:۔ سورۃ طارق

''ا'' حرف کے نام پر مشتمل سورتیں:۔

قرآن پاک کی 3 سورتیں ''ا، ا'' حرف کے نام پر مشتمل ہیں۔ ص، ن، ق

وہ سورۃ جس کی ہر آیت حرف ''د'' پر ختم ہوتی ہے۔ 1:۔ سورۃ اخلاص

سورۃ تکاثر قرآن پاک کی ایسی سورۃ ہے جس میں حرف ''ب'' 1 دفعہ آیا ہے۔ سورۃ الفلق اور سورۃ الناس ایسی سورتیں ہیں جن میں حرف ''ت'' 1,1 دفعہ آیا ہے۔ سورۃ الکافرون قرآن پاک کی ایسی سورۃ ہے جس میں حرف ''ز'' 1 دفعہ آیا ہے۔ سورۃ النصر قرآن پاک کی ایسی سورۃ ہے جس میں حرف ''م'' 1 دفعہ آیا ہے۔

درج ذیل سورتوں میں حرف ''ث'' صرف 1 بار آیا ہے۔

1:۔ سورۃ کوثر 2:۔ سورۃ فلق 3:۔ سورۃ الناس

درج ذیل سورتوں میں حرف ''ج'' صرف 1,1 بار آیا ہے۔

سورۃ التین سورۃ القدر سورۃ الزلزال سورۃ الحدیت سورۃ القارعہ
سورۃ التکاثر سورۃ الھمزۃ سورۃ القریش سورۃ اللھب سورۃ الناس

درج ذیل سورتوں میں حرف ''ح'' صرف 1,1 بار آیا ہے۔

سورۃ الم نشرح سورۃ القارعہ سورۃ القریش سورۃ ماعون سورۃ الکوثر

درج ذیل سورتوں میں حرف ''خ'' صرف 1,1 بار آیا ہے۔

سورۃالتکویر سورۃانشقاق سورۃبروج سورۃالقدر سورۃالقارعہ
سورۃالعصر سورۃالھمزہ سورۃالقریش سورۃالنصر سورۃالفلق
سورۃالناس

درج ذیل سورتوں میں حرف ''ڈ'' صرف **1,1** بار آیا ہے۔

سورۃالم نشرح سورۃالفیل سورۃالقریش سورۃالناس

درج ذیل سورتوں میں حرف ''ذ'' صرف **1,1** بار آیا ہے۔

سورۃفاتحہ سورۃالضحیٰ سورۃالقدر سورۃالتکاثر سورۃالعصر
سورۃالقریش سورۃالنصر سورۃاللہب

درج ذیل سورتوں میں حرف ''ز'' صرف **1,1** بار آیا ہے۔

سورۃالطارق سورۃالاعلیٰ سورۃالغاشیہ سورۃالفجر سورۃالشمس
سورۃالم نشرح سورۃالتین سورۃالعلق سورۃالتکاثر

درج ذیل سورتوں میں حرف ''س'' صرف **1,1** بار آیا ہے۔

سورۃالقدر سورۃالبینۃ سورۃالقارعہ سورۃالھمزہ

درج ذیل سورتوں میں حرف ''ش'' صرف **1,1** بار آیا ہے۔

سورۃالقیامہ سورۃالم نشرح سورۃالقدر سورۃالکوثر سورۃالناس

درج ذیل سورتوں میں حرف ''ص'' صرف **1,1** بار آیا ہے۔

سورۃالتین سورۃالزلزال سورۃالھمزہ سورۃالقریش سورۃالمطففین
سورۃالکوثر سورۃالنصر سورۃاللہب سورۃالاخلاص سورۃالناس

درج ذیل سورتوں میں حرف ''ض'' صرف **1,1** بار آیا ہے۔

سورۃالمرسلات سورۃالقیامہ الانشقاق سورۃالبروج سورۃالطارق
سورۃاللیل سورۃالعادیات سورۃالقارعہ سورۃالفیل

درج ذیل سورتوں میں حرف ''ط'' **1,1** بار آیا ہے۔

سورۃانفطار سورۃالبلد سورۃاللیل سورۃالضحیٰ سورۃالتین
سورۃالم نشرح سورۃالقدر سورۃالبینۃ سورۃالعادیات سورۃالفیل

درج ذیل سورتوں میں حرف ''ظ'' صرف **1,1** بار آیا ہے۔

سورۃالملک سورۃالمزمل سورۃالنباء سورۃالنازعات سورۃعبس
سورۃالانفطار سورۃالبروج سورۃالغاشیہ سورۃاللیل سورۃالم نشرح

درج ذیل سورتوں میں حرف ''ع'' صرف **1,1** بار آیا ہے۔

سورۃالقدر سورۃالکوثر سورۃاللہب سورۃالناس

درج ذیل سورتوں میں حرف ''غ'' صرف **1,1** بار آتا ہے۔

سورۃالقیامہ سورۃالدہر سورۃالمرسلات سورۃالتکویر
سورۃالمطففین سورۃالنشقاق سورۃالبروج سورۃالاعلیٰ
سورۃالفجر سورۃالبلد سورۃوالضحیٰ سورۃالتین
سورۃالعادیات سورۃالنصر سورۃاللہب سورۃالفلق

درج ذیل سورتوں میں حرف ''ف'' صرف **1,1** بار آیا ہے۔

سورۃالزلزال سورۃالعصر سورۃالکوثر سورۃالکافرون
سورۃاللہب سورۃالخلاص سورۃالناس

درج ذیل سورتوں میں حرف ''ک'' صرف **1,1** بار آیا ہے۔

سورۃالزلزال سورۃاللہب سورۃالناس

درج ذیل سورتوں میں حرف ''ن'' صرف **1,1** بار آیا ہے۔

سورۃالفیل سورۃالاخلاص

درج ذیل سورتوں میں حرف ''ہ'' صرف **1,1** بار آیا ہے۔

سورۃالم نشرح سورۃالکوثر سورۃالکافرون سورۃالناس

درج ذیل سورتوں میں حرف ''ی'' صرف **1,1** بار آیا ہے۔

سورۃالکوثر سورۃالفلق

## قرآن پاک اور حروف تہجی

قرآن مجید کی اکثر سورتوں کے شروع میں حروف تہجی:۔

ا ل م ح ر س ط ص ہ ی ع ق ک اور ن استعمال ہوئے ہیں۔

(بحوالہ تفسیر الکشاف)

قرآن پاک کی **3** آیات ایسی ہیں جن میں ''ا'' سے لے کر ''ی'' تک تمام حروف تہجی استعمال ہوئے ہیں۔

(**1**) سورۃ البقرہ آیت **282**

(**2**) سورۃ آل عمران آیت **154**

(**3**) سورۃ فتح آیت **29**

وہ سورۃ جس میں سب سے زیادہ حروف تہجی استعمال ہوئے۔ سورۃ نباء قرآن پاک کی ایسی صورت ہے جس میں سب سے زیادہ حروف استعمال ہوئے ہیں۔قرآن پاک کا سب سے طویل کلمہ (لفظ) قرآن پاک کا سب سے طویل کلمہ فاسقینکمُوہُ ہے جو 11 حروف پر مشتمل ہے۔

## دودو حروف کے نام پر مشتمل سورتیں

قرآن پاک کی 3 سورتوں کے نام 2,2 حروف پر مشتمل ہیں۔

سورۃ صف　　سورۃ الجن　　سورۃ حج

وہ سورتیں جن کا آغاز دو حروف مقطعات سے ہوتا ہے۔کل 10 سورتیں ہیں۔ (1) سورۃ طٰہٰ (2) سورۃ طس (3) سورۃ یٰسین اور باقی 7 حم سے شروع ہوتی ہیں۔

## قرآنی حروف اور 19 کا ھندسہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم میں کل 19 حروف ہیں۔قرآن میں یہ آیت 114 مرتبہ آئی ہے۔اور 114 کا عدد 19 پر قابل تقسیم ہے۔

## حروف مقطعات اور 19 کا ھندسہ

قرآن پاک کی 29 سورتوں کے شروع میں حروق مقطعات استعمال ہوتے ہیں۔ان کے سیٹوں کی تعداد ملاحظہ ہو۔

1 حرف پر مشتمل:۔
ا:۔ ص ۲:۔ ق ۳:۔ ن　　3 سیٹ

2 حروف پر مشتمل:۔
ا:۔ کلمہ ۲:۔ یٰس ۳:۔ طس ۴:۔ حم　　4 سیٹ

3 حروف پر مشتمل:۔
ا:۔ الٓمٓ ۲:۔ الٓرٰ ۳:۔ طٰسٓمٓ ۴:۔ عٓسٓقٓ　　4 سیٹ

4 حروف پر مشتمل:۔
ا:۔ المر ۲:۔ المٓصٓ　　2 سیٹ

5 حروف پر مشتمل:۔
ا:۔ کھٰیٰعٓصٓ　　2 سیٹ

سورتیں 29 +14 سیٹ + حروف 14=57 جو 19 پر قابل تقسیم ہے۔

## حرف "ق" کی تعداد

حرف ق 2 سورتوں کے شروع میں آتا ہے سورۃ ق میں اور سورۃ شوریٰ میں حم عسق کی صورت میں۔ان میں ہر سورۃ میں حرف ق 57 مرتبہ آیا ہے۔جو 19 پر قابل تقسیم ہے۔دونوں سورتوں میں حرف ق کا مجموعہ 114 بنتا ہے اور قرآن کی سورتوں کی تعداد بھی 114 ہے۔قرآن میں زمانہ قدیم کی قوموں کو لفظ قوم ہی سے بیان کیا گیا ہے قوم نوحؑ، قوم ثمودؑ، قوم لوطؑ، مگر سورۃ ق کی آیت 13 میں اللہ فرماتا ہے اخوانِ لوط حضرت لوطؑ کی قوم کا ذکر قرآن مجید میں لفظ قوم ہی سے عموماً کیا گیا ہے لیکن صرف اس آیت میں لفظ قوم کی بجائے اخوانِ خصوصاً کیوں استعمال ہوا اگر یہاں لفظ قوم استعمال ہوتا تو ایک ق بڑھ جاتا اور تعداد 58 ہوجاتی اور 19 پر قابل تقسیم نہ ہوتی۔

## حرف "ن" کی تعداد

سورۃ قلم کے شروع میں حرف ''ن'' آیا ہے اس پوری سورۃ میں حرف ''ن'' کی تعداد 133 ہے جو 19 پر قابل تقسیم ہے۔

## حرف "ص" کی تعداد

حرف ''ص'' قرآن پاک کی 3 سورتوں کے شروع میں آیا ہے سورۃ الاعراف میں المص کی شکل میں۔سورۃ مریم میں کھٰیٰعص کی سورۃ میں اور سورۃ ص میں حرف ص کے طور پر۔ان تینوں سورتوں میں حرف ''ص'' کی تعداد 152 ہے جو 19 پر قابل تقسیم ہے۔

سورۃ الاعراف کی 69 آیت میں ایک لفظ بصطۃ آیا ہے عربی میں یہ لفظ ''س'' سے لکھا جاتا ہے جب یہ آیت نازل ہوئی تو حکم ہوا کہ اس لفظ کو ''ص'' سے لکھا جائے اگر اسے ''س'' سے لکھا جاتا تو مطلوبہ تعداد کم ہو جاتی یہ ایک حیرت انگیز حقیقت ہے کہ قرآن مجید کی 29 سورتوں میں جو حروف مقطعات ہیں یہ حروف جتنی بھی دفعہ ان سورتوں میں آئے ہیں ان کا مجموعہ 19 پر تقسیم ہوجاتا ہے۔

## قولِ مولا علیؑ

گناہوں کو ختم کرنے کے لئے صلوات بھیجنا
گویا پانی کے ذریعے آگ بجھانے سے بہتر ہے۔

از تحریر: صوفی غلام سرور شباب قادری، اوکاڑہ

# چند کراماتی اعمال

درج ذیل مضمون ہماری کتاب ''عجائبات تسخیر الارواح'' سے ماخوذ ہے۔ مزید ایسے ہی نایاب اعمال کے لئے کتاب مذکورہ کا مطالعہ کریں۔

## مؤکل سے روزانہ کا خرچ حاصل کرنے کا عمل

اور یہ عمل اس طرح ہے کہ تین دن روزہ رکھے۔ اُس کی ابتداء منگل سے کرے۔ اور ریاضت کرتے ہوئے ہر نماز کے بعد ایک ہزار مرتبہ اس اسم کو پڑھے۔ اسم یہ ہے: '' شَمْلِيْخِ يَا بَدُوْحُ '' اس کے بعد درج ذیل دُعا کو تین مرتبہ پڑھے جب چوتھا دن ہو تو وہ جمعہ کا دن ہوگا۔ تو آپ روزے کی حالت میں ہوں اور مسجد میں امام کے پیچھے نماز پڑھے۔ نماز کے بعد مسجد کی شرقی دیوار کی طرف منہ کر کے اپنے قدموں پر بیٹھ جائے اور ایک ہزار مرتبہ استغفار پڑھے۔ اور ایک ہزار مرتبہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ کی آل پاک پر درود پڑھیں۔ اُس کے بعد یہ کہیں: '' اَللّٰهُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِی الْمُلْكَ مَنْ تَشَاءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَاءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ ؕ بِيَدِكَ الْخَيْرُ ؕ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِيْرٌ - تُولِجُ اللَّيْلَ فِی النَّهَارِ وَتُولِجُ النَّهَارَ فِی اللَّيْلِ ۫ وَتُخْرِجُ الْحَیَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَیِّ ۫ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَاءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ (سورۃ آل عمران 26 تا 27) اس کے بعد درج ذیل اسماء تین مرتبہ پڑھیں۔ اسماء یہ ہیں۔ '' شَمْلِيْخ يَا بَدُوْحُ اَجْلِبِ الْمَنَافِعَ وَ الْفَتُوْحَ '' اور مذکورہ آیات ایک مرتبہ پڑھیں۔ اُس کے بعد اسم ایک ہزار مرتبہ پڑھیں، پھر اپنے آگے کی طرف متوجہ ہوں اور عمل کو دوبارہ پڑھیں۔ پھر اپنے پیچھے کی طرف متوجہ ہوں اور عمل کو ایک مرتبہ دوبارہ پڑھیں۔ پھر ایک ایک مرتبہ دائیں بائیں متوجہ ہو کر ایک ایک مرتبہ عمل پڑھیں۔ جب چاروں اطراف مکمل ہو جائیں تو پھر مندرجہ ذیل دُعا سات مرتبہ پڑھیں۔ پس جب دُعا مکمل ہو جائے تو پھر ہمیشہ نمازوں کے بعد پڑھتے رہیں۔ تو ایک خادم آپ کے پاس فقیر کی شکل وصورت میں آئے گا۔ یا تمہارے پاس تمہارے گھر میں آئے گا اگر وہ تمہیں اچھا سمجھے گا تو تمہیں دن بدن خرچہ دے گا۔ اگر تمہیں اچھا نہیں سمجھے گا تو تمہیں ایک سال کا خرچہ دے گا۔ اور تمہیں کہے گا کہ مجھ سے دوبارہ طلب نہ کرنا۔ اس کے ساتھ ہی عمل مکمل ہو جائے گا۔

### دُعا یہ ھے:۔

اَللّٰهُمَّ شَمْلِيْخٌ يَا بُدُّوْحُ اَجْلِبِ الْمَنَافِعَ وَ الْفُتُوْحَ بِحَقِّ النَّبِیِّ الْمَمْدُوْحِ اَجْلِبْ اِلَیَّ الْخَيْرَاتِ مِنْ جَمِيْعِ الْاٰفَاقِ وَ الْجِهَاتِ وَ سَخِّرْ لِیْ اَمْرَ كُلِّ مَخْلُوْقٍ عَلٰى اخْتِلَافِ الْاَلْوَانِ وَ اللُّغَاتِ وَ ابْعَثْ لِیَ الْاَرْزَاقَ مِنْ كُلِّ مَغْلُوْقٍ وَّ مَفْتُوْحٍ قَسَمًا بِكَ يَا اللّٰهُ عَلَيْكَ وَ بِمُحَمَّدِنِ الْمَمْدُوْحِ صَاحِبِ النَّصْرِ وَ الْفُتُوْحِ الْمُؤَيَّدِ مِنْكَ بِالْمَلَائِكَةِ وَ الرُّوْحِ وَ بِمَا جَرٰى بِهِ الْقَلَمُ فِی اللَّوْحِ وَ بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ النَّصُوْحِ اَلْعَجَلَ اَلسَّاعَةَ بِالْفَرَجِ وَ الْمَدَدِ وَ النَّجَاحِ بِحَقِّ بَطْدٍ زَهْجٍ وَ اجٍ وَ اَنْ تُسَخِّرَ لِیْ اَهْلَ السَّمَاوَاتِ وَ الْاَرْضِ بِعَزِيْزِ عِزِّكَ وَ جَلَالِ جَلَالِكَ وَ قَوِیِّ سُلْطَانِكَ، يَا اَللّٰهُ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِيْرٍ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ وَ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِيْمِ وَ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ اٰلِهٖ وَسَلَّمَ، وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ۔

## کاروباری جگہ پر لوگ ہر جگہ سے آئیں

درج ذیل عزیمت کو لکھ کر کاروباری جگہ پر آویزاں کریں تو لوگ ہر جگہ سے آئیں گے۔ بخور لوبان اور عود روشن کریں۔

### عزیمت یہ ھے:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ '' إِنَّ اللَّهَ اشْتَرَىٰ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ أَنفُسَهُمْ وَأَمْوَالَهُم بِأَنَّ لَهُمُ الْجَنَّةَ ۚ يُقَاتِلُونَ فِي سَبِيلِ اللَّهِ فَيَقْتُلُونَ وَيُقْتَلُونَ ۖ وَعْدًا عَلَيْهِ حَقًّا فِي التَّوْرَاةِ وَالْإِنجِيلِ وَالْقُرْآنِ ۚ وَمَنْ أَوْفَىٰ بِعَهْدِهِ مِنَ اللَّهِ ۚ فَاسْتَبْشِرُوا بِبَيْعِكُمُ الَّذِي بَايَعْتُم بِهِ ۚ وَذَٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ '' (سورۃ التوبہ 111) '' يَا بُنَيَّ إِنَّهَا إِن تَكُ مِثْقَالَ حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ فَتَكُن فِي صَخْرَةٍ أَوْ

فِي السَّمَاوَاتِ أَوْ فِي الْأَرْضِ يَأْتِ بِهَا اللَّهُ ۚ إِنَّ اللَّهَ لَطِيفٌ خَبِيرٌ " (سورۃ لقمان 16) كذلك يأتى الزبون والبيع والشراء والاخذ والعطاء السلعة- كذا و كذا- بحق هذا الآيات الحكمات يوم يجمعكم ليوم الجمع ذلك يوم مجموع له الناس و ذلك يوم مشهود، " وَأَذِّنْ فِي النَّاسِ بِالْحَجِّ يَأْتُوكَ رِجَالًا وَعَلَىٰ كُلِّ ضَامِرٍ يَأْتِينَ مِنْ كُلِّ فَجٍّ عَمِيقٍ -لِيَشْهَدُوا مَنَافِعَ لَهُمْ (سورۃ الحج 27 تا 28) بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ " إِذَا جَاءَ نَصْرُ اللَّهِ وَالْفَتْحُ - وَرَأَيْتَ النَّاسَ يَدْخُلُونَ فِي دِينِ اللَّهِ أَفْوَاجًا (سورۃ النصر 1 تا 2) " أَفْوَاجاً أَفْوَاجاً كذلك يدخل الرزق الى مكان هذا الكتاب بحق هذا الآيات المحكمات عليكم و حرمتها لديكم- بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ " إِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُبِينًا -لِيَغْفِرَ لَكَ اللَّهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَمَا تَأَخَّرَ وَيُتِمَّ نِعْمَتَهُ عَلَيْكَ وَيَهْدِيَكَ صِرَاطًا مُسْتَقِيمًا -وَيَنْصُرَكَ اللَّهُ نَصْرًا عَزِيزًا (سورۃ الفتح 1 تا 3) " وَإِذْ قَالَ إِبْرَاهِيمُ رَبِّ أَرِنِي كَيْفَ تُحْيِي الْمَوْتَىٰ ۖ قَالَ أَوَلَمْ تُؤْمِنْ ۖ قَالَ بَلَىٰ وَلَٰكِنْ لِيَطْمَئِنَّ قَلْبِي ۖ قَالَ فَخُذْ أَرْبَعَةً مِنَ الطَّيْرِ فَصُرْهُنَّ إِلَيْكَ ثُمَّ اجْعَلْ عَلَىٰ كُلِّ جَبَلٍ مِنْهُنَّ جُزْءًا ثُمَّ ادْعُهُنَّ يَأْتِينَكَ سَعْيًا ۚ وَاعْلَمْ أَنَّ اللَّهَ عَزِيزٌ حَكِيمٌ (سورۃ البقرہ 260) كذلك تسعى جميع الخلق و البشر من ذكر و أنثىٰ هذا المكان الذى فيه الكتاب بعز الله و اقاموا الصلاة انفقوا مما رزقناهم سراً و علانية يرجون تجارة لن تبور. تجارة (فلاں بن فلاں) بحق هذه الآيات المحكمات و الأسماء العظام الوحا العجل الساعة بارك الله فيكم وعليكم " بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ -الْحَمْدُ لِلَّهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ - الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ -مَالِكِ يَوْمِ الدِّينِ- إِيَّاكَ نَعْبُدُ وَإِيَّاكَ نَسْتَعِينُ -اهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيمَ -صِرَاطَ الَّذِينَ أَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ غَيْرِ الْمَغْضُوبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّالِّينَ (سورۃ الفاتحہ) بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ " الْقَارِعَةُ -مَا الْقَارِعَةُ -وَمَا أَدْرَاكَ مَا الْقَارِعَةُ -يَوْمَ يَكُونُ النَّاسُ كَالْفَرَاشِ الْمَبْثُوثِ -وَتَكُونُ الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ الْمَنْفُوشِ -فَأَمَّا مَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِينُهُ- فَهُوَ فِي عِيشَةٍ رَاضِيَةٍ -وَأَمَّا مَنْ خَفَّتْ مَوَازِينُهُ -فَأُمُّهُ هَاوِيَةٌ -وَمَا أَدْرَاكَ مَا هِيَهْ -نَارٌ حَامِيَةٌ (سورۃ القارعہ)

## دست غیب کا عمل بذریعہ روحانی خادم

درج ذیل عزیمت کو ایک ہزار مرتبہ پڑھیں۔ اور عشاء کے بعد پڑھیں۔

بخور سندروس اور کزبرہ روشن کریں۔ تعداد پوری ہونے پر آپ کے لئے ایک خادم ظاہر ہوگا۔ جو سیاہ لمبی شکل والا ہوگا۔ اُس کی آنکھیں خوفناک ہوں گی وہ آپ کو مال و دولت حاصل کرنے کے لئے شرط لگائے گا۔ تو وہ آپ کے لئے ستر دینار کھینچ لائے گا۔ اور یہ عمل ہفتہ کی رات کو کریں۔ اور جب اُس کے لوٹانے کا ارادہ کریں تو سورۃ الزلزلۃ پڑھیں۔ اور اُس وقت یہ مخمس بھی آپ کے پاس لکھی ہوئی ہو تو اُسے واپس کرتے وقت اس مخمس کو اپنے سر پر رکھ لیں اور سو جائیں۔ جب آپ نیند سے بیدار ہوں گے تو اپنے سرہانے کے نیچے اپنی حاجت کو پائیں گے۔ اور یہ عمل طہارت اور پاکیزگی کے ساتھ ہونا چاہئے۔

### خاتم یہ ھے:۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عقش | خوقش | هشيش | يعقوب | برهيا |
| خوقش | هشيش | يعقوب | برهيا | عقش |
| هشيش | يعقوب | برهيا | عقش | خوقش |
| يعقوب | برهيا | عقش | خوقش | هشيش |
| برهيا | عقش | خوقش | هشيش | يعقوب |

اور اسماء یہ ہیں:- عَقْشٍ. عَقْشٍ. عَقْشٍ. خَوْقَشٍ. خَوْقَشٍ. خَوْقَشٍ. هَشْيَشٍ. هَشْيَشٍ. هَشْيَشٍ. اَجِبْ يَا اَبَا يَعْقُوبَ وَاحْضُرْ بِحَقِّ بَرْهِيَا-

## دفینہ نکالنے کی رکاوٹ کو ختم کرنے کیلئے

اور یہ عمل دفینہ نکالنے کی رکاوٹ کو ختم کرنے کے لئے ہے۔ جو خزانے یا پوشیدہ چیزوں پر ہوتی ہیں۔ اور رکاوٹ ڈالنے والی چیزوں میں سے اعوان، مؤکل، سحر و طلسم اور حیران کر دینے والی کوئی چیز ہو سکتی ہے۔ اگر دفینہ کی جگہ معلوم ہو جائے تو اسمائے روسہ الاربعہ (مَازِرٍ وَّ كَمْطَمٍ وَّ قَسْوَرَةٍ وَّ طِيْكَلٍ) مکان کے چاروں اطراف پر لکھ دیں۔ اور رات بھر انتظار کریں اور اُس کے بعد اس جگہ کو کھود یں لیکن اگر کوئی ظاہر ہو جائے رکاوٹ ڈالنے والی، تو رکاوٹ ختم کرنے کے لئے اسمائے (الطهاطيل سبعه) لکھیں۔ ہر اسم کو ایک پاکیزہ پتھر پر لکھیں۔ اگر آپ کوئی چیز مکان میں دیکھیں تو پہلا اسم اس کے آگے پھینک دیں۔ اور آپ آگے چلیں۔ پھر دوسرے اسم والا پتھر پھینک دیں۔ اور آگے چلیں۔ پھر تیسرے، چوتھے، پانچویں، چھٹے اسم کو پھینک دیں اور آپ چلتے جائیں اور ساتویں کو اپنے بائیں ہاتھ میں لے لیں۔ یہ اسماء تمہاری مدد اور حفاظت کے لئے ہیں۔ یہاں تک کہ آپ کامیاب ہو جائیں۔

از تحریر: ایم اے قریشی، ملتان

# روزگار کی بندش دور کرنا

## حدیث مبارکہ ہے کہ:

جب بندہ ماں باپ کے لیے دعا ترک کر دیتا ہے تو اس کا رزق قطع ہو جاتا ہے۔

لاج رکھ لے گنہگاروں کی
نام رحمن ہے تیرا یا رب

یہ بہت ہی عام ہو رہا ہے کہ ہر ایماندار شخص پریشان ہے رزق کی فراخی اور تنگی اللہ نے اپنے قبضہ قدرت میں رکھی ہے۔ مگر دنیا والے جادو ٹونے کے زور پر کسی کا رزق و روزگار باندھ دینے، کم کر دینے، ختم کر دینے یا چھین لینے کی کالک منہ پر مل لیتے ہیں۔ حالانکہ یہ بھی ممکن ہے کہ جب یہ بدبخت کسی کا رزق باندھنے کا قبیح عمل کر رہے ہوں وہ وقت واقعی متاثرہ شخص کے لیے تنگی ترشی کا دور شروع ہونے کا ہو۔ اب بدحالی تو اس غریب پر اللہ کے حکم سے آ رہی تھی درمیان میں اس دشمن دین نے کود کر الزام اپنے سر لے لیا اور خواہ مخواہ اپنی عاقبت برباد کر لی۔ بہر حال اگر واقعی کسی کا روزگار باندھ دیا گیا ہو تو درج ذیل عمل اس کے لیے توڑ کے لیے اکسیر ہے۔

## عمل برائے بندش دور:

روزانہ بعد نماز فجر اول و آخر درود شریف **101** بار اور درمیان میں سورۃ مزمل **18** بار پڑھ کر پانی پر دم کریں اور دعا کریں پانی خود پئیں۔ گھر والوں کو پلائیں۔ گھر اور دکان، دفتر (بمقام روزگار) میں اس کے چھینٹے ماریں اور یہ عمل بلا ناغہ **41** دن کریں۔ حالات میں تبدیلی چند دنوں کے اندر اندر شروع ہو جاتی ہے۔ تاہم اگر اس عمل کو ہمیشہ کے لیے اپنا لیا جائے تو چند دنوں میں ہی بہترین رزلٹ ملنا شروع ہو جائے گا اور انشاء اللہ زندگی بھر کسی اور عمل کی ضرورت باقی نہیں رہتی۔ بعد از عمل بندہ ناچیز اور شاہ زنجانی اور اراکین آئینہ قسمت کے حق میں دعائے خیر فرمائیں۔ اللہ سے دعا ہے کہ وہ کسی بھی مسلمان کو بندش رزق سے ہمکنار یا اس کا شکار نہ کرے اور اللہ سب کو اپنے خزانہ رزق سے وسیع اور کشادہ رزق عطا کرے۔ (آمین)

از قلم: صوفی مشتاق احمد چشتی، لاہور

# روزی کے واسطے خاص قرآنی عمل

اگر کوئی شخص بالکل محتاج یا غریب و مفلس ہو تو درج ذیل قرآنی عمل شرف شمس کے وقت سے شروع کرے۔ فجر کی نماز پڑھ کر سورج نکلنے سے پہلے ایک پاک کپڑا سفید رنگ باندھ کر جیسے لنگی یا دھوتی باندھی جاتی ہے، اپنے گرد باندھ کر غسل کرے اور پھر وہی بھیگی ہوئی لنگی پہنے ہوئے کھڑا ہو جائے اور آفتاب کی ٹکیہ کی طرف جبکہ سورج نکل رہا ہو اس کی طرف دیکھے اور اکیس مرتبہ سورۃ طلاق درج ذیل آیت مبارکہ ماشاء اللہ وھُو العَلی العظیم کے پڑھے اور سورج کی طرف ہاتھ اُٹھا کر کہے کہ اے آفتاب عالم مہتاب جو کچھ تیرے طلوع سے ہے وہ مجھ کو دے دے۔ یہ الفاظ تین مرتبہ دہرائے انشاء اللہ خداوند کریم کی مہربانی سے چالیس دنوں میں امیر کبیر ہو جائے گا۔ اس کے بعد اس آیت کو ہر نماز کے بعد اول آخر درود پاک کے ساتھ گیارہ مرتبہ پڑھ لیا کرے، ورنہ دولت کم ہو جائے گی۔ اعراب قرآن پاک کی سورۃ سے دیکھ کر درست کر لیں۔ آیت مبارکہ اور مکرمہ یہ ہے۔

وَمَن يَّتَوَكَّل عَلَى اللهِ فَهُوَ حَسْبُهُ اِنَّ اللهَ بَالِغُ اَمرِهِ قَد جَعَلَ اللهُ لِكُلِّ شَيٍّ قَدْرًا مَا شَاءَ اللهُ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ اکیس مرتبہ پڑھے۔ اول و آخر درود پاک ابراہیمی انشاء اللہ مداومت کرنے پر دولت کم بھی نہ ہو گی۔ خدا کے حکم سے تھوڑے دنوں میں اس کی محتاجی دور ہو جائے گی۔ اس آیت کا عمل روزی کے لیے دستیاب ہوا تھا جو کہ اس فقیر کے تجربہ میں آ چکا ہے۔ آخر میں شاہ زنجانی اور پسران شاہ زنجانی اور مجھ حقیر پُر تقصیر کے حق میں اور آئینہ قسمت کی پوری ٹیم کے حق میں دعائے خیر فرمائیں۔ اس مذکورہ بالا عمل کے لیے پانچ وقت نماز کی پابندی بہت ضرور ہے، ورنہ عمل کر کے اپنا وقت ضائع نہ کریں۔

ازتحریر:۔سیّد قاسم علی نقوی البھاکری، سیالکوٹ

# نافرمان، گستاخ، بے ادب، جھگڑالو اولاد کیلئے

بہت سے سائلین آ کر اس امر کی شکایت کرتے ہیں کہ! ہماری اولاد نافرمان، گستاخ، بے ادب، جھگڑالو اور بداخلاق ہے۔ والدین کو پریشان کرتے ہیں۔ بُرے لوگوں سے راہ و رسم رکھتے ہیں، کہنا نہیں مانتے، میں اس کالم کے ذریعے اولاد کے طرز عمل میں تبدیلی لانے کے لئے روحانی اور قرآنی حل پیش کرتا ہوں عمل کرنے سے انشاء اللہ ربّ کریم اُن کو اخلاقِ حسنہ سے مستفید فرمائے گا۔

**عمل:۔**

1:۔ ساعت عمل، قمر برج اسد اور شمس برج حمل شمس برج اسد میں ہو۔

2:۔ ضروریات کاغذ کے **21** ٹکڑے جن پر نقش مربع بنائیں گے، زعفران، عرق کیوڑہ یا عرق گلاب۔

3:۔ مطلوب کا نام معہ والدہ۔

4:۔ اعداد بحساب ابجد قمری اور کل اعداد کا مفرد حاصل کریں۔

**مثال:** عقیل احمد بن ثریا، اعداد بحساب ابجد قمری **974** اعداد کا مفرد

**20= 4+7+9**

5:۔ جن آیات سے مدد لی گئی۔ سورۃ احقاف آیت نمبر **15**، سورۃ حمد آیت نمبر **5**، سورۃ قلم آیت نمبر **4**، سورۃ آل عمران آیت نمبر **135**، اسمائے اعظم، سورۃ ابراہیم آیت نمبر **40**، یَا ھَادِیُ، یَا حَلِیمُ، یَا وَدُودُ، یَا مَتِینُ، بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

6:۔ اعداد کی تعداد سورۃ الحمد **1041**

| | |
|---|---|
| سورۃ آل عمران | **5587** |
| سورۃ ابراہیم | **1575** |
| سورۃ احقاف | **3358** |
| سورۃ قلم | **1967** |
| اسمائے اعظم | **500+20+88+20** |
| میزان اسمائے اعظم | **628** |
| بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ | **786** |
| کل مجموعہ | **14942** |
| مفرد | **20** |

**کلیہ عمل:** کل نقوش **21** بنائیں گے:۔

**آیات ورد**

- بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝
- سورۃ حمد آیت نمبر **5** اِھۡدِنَا الصِّرَاطَ الۡمُسۡتَقِیۡمَ ۝
- سورۃ آل عمران آیت نمبر **135** الَّذِیۡنَ یُنۡفِقُوۡنَ فِی السَّرَّآءِ وَالضَّرَّآءِ وَالۡکٰظِمِیۡنَ الۡغَیۡظَ وَالۡعَافِیۡنَ عَنِ النَّاسِ ؕ وَاللّٰہُ یُحِبُّ الۡمُحۡسِنِیۡنَ ۝
- سورۃ ابراہیم آیت نمبر **40** وَاَصۡلِحۡ لِیۡ فِیۡ ذُرِّیَّتِیۡ ۝
- سورۃ احقاف آیت نمبر **15** رَبِّ اجۡعَلۡنِیۡ سے وَ تَقَبَّلۡ دُعَآءِ ۝
- سورۃ قلم آیت نمبر **4** وَ اِنَّکَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِیۡمٍ ۝

اسمائے اعظم یَاهَادِیُ - یَاحَلِیمُ - یَاوَدُودُ - یَامَتِینُ

آیاتِ مقدس اور اسمائے مقدس کے کل اعداد 14942

## عمل نقوش:

کل اعداد 14942 نفی 30 =14912

3728= 4/14912

## مثالی نقش:

مطلوب عقیل احمد بن ثریا کے اعداد 974

کل اعداد 30-15916= 974+14942

4/15886 = باقی 3971 کسر 2 خانہ 9 میں ایک کا اضافہ

21 نقوش متعلقہ ساعت میں بنائیں۔ ایک نقش گلے میں ڈالیں اور 20 نقوش روزانہ ایک نقش پانی میں دھو کر پلائیں پانی پر آیات مقدس اور اسمائے الٰہی اوّل آخر 11-11 مرتبہ درود شریف پڑھ کر 20 مرتبہ پڑھ کر دم کر لیا کریں۔ 20 دن بلاناغہ عمل کریں۔ جگہ عمل اور وقت عمل تبدیل نہ کریں۔

یَاوَدُودُ یَاحَلِیمُ یَاهَادِیُ یَامَتِینُ

یاجبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۹۷۸ | ۳۹۸۲ | ۳۹۸۵ | ۳۹۷۱ |
| ۳۹۸۴ | ۳۹۷۲ | ۳۹۷۷ | ۳۹۸۳ |
| ۳۹۷۳ | ۳۹۸۷ | ۳۹۸۰ | ۳۹۷۶ |
| ۳۹۸۱ | ۳۹۷۵ | ۳۹۷۴ | ۳۹۸۶ |

یامیکائیل

یااسرافیل یاعزرائیل



**بقیہ** نافرمان، گستاخ اولاد کا علاج

## نقش نمبر1

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۴۴ | ۱۳۲ | ۵۴۸ | ۵۴۶ |
| ۵۴۷ | والقیت | احمد بن مریم | ۱۳۳ |
| ۵۴۸ | محبة منی | علیك | ۳۴۲ |
| ۱۳۱ | ۳۴۱ | ۵۴۹ | ۵۴۹ |

عزرائیل اسرافیل شفقیائیل

## نقش نمبر2

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۴۴ | ۱۱۲ | ۱۳۸ | ۶۴۵ |
| ۱۳۷ | ولتصنع | عابدہ بنت نوری | ۱۱۳ |
| ۶۴۷ | عینی | علی | ۳۴۲ |
| ۱۱۱ | ۳۴۱ | ۶۴۸ | ۱۳۹ |

عزرائیل اسرافیل شفقیائیل

1:- چاندی کی لوح بنا کر دونوں طرف نقش نمبر 1 اور نقش نمبر 2 لکھیں یا دو چاندی کی الگ الگ لوح بنوائیں اور علیحدہ علیحدہ نقش نمبر 1 اور نقش نمبر 2 کندہ کرائیں اور چاندی والے نقوش کو گرم پانی میں رکھیں۔

2:- زعفران سے لکھے ہوئے نقش کو اس طرح تہہ کریں کہ طالب کا نقش مطلوب کے نقش کے اوپر آ جائے پھر اسے تہہ کر کے گلے میں ڈالیں۔

3:- مطلوب کے نام کے اعداد کے مطابق آیت مبارکہ کو ایک ایک سیاہ مرچ پر پڑھ کر آگ میں ڈالتے رہیں سات دن میں بحکم اللہ تعالیٰ مطلوب سرگرداں ہو کر عاشق صادق کے پاس ضرور پہنچے گا۔ (یہ تینوں عمل اکٹھے کرنے ضروری ہیں ورنہ مقصود حاصل نہ ہوگا) اگر مضمون کی کوئی جز سمجھ میں نہ آئے تو معلوم کر سکتے ہیں۔

# نظر بد کا علاج

## نظر بد کی تاثیر پر قرآنی دلائل

از تحریر: قیصر احمد بی۔اے، کراچی

سورۃ یوسف کی آیات 68,67 کا ترجمہ ملاحظہ کریں۔

''اور یعقوب علیہ السلام نے کہا: اے میرے بچو! تم سب ایک دروازے سے نہ جانا: بلکہ کئی جُدا جُدا دروازوں میں سے داخل ہونا۔ میں اللہ کی طرف سے آنے والی چیز کو تم پر سے ٹال نہیں سکتا، حکم صرف اللہ کا ہی چلتا ہے، میرا کامل بھروسہ اسی پر ہے اور ہر ایک بھروسہ کرنے والے کو اُسی پر بھروسہ کرنا چاہئے، اور جب وہ انہی راستوں سے گئے جن کا حکم اُن کے والد نے انہیں دیا تھا، تو اس کی تدبیر اللہ کی حیثیت کے مقابلے میں کچھ بھی کام نہ آئی۔ مگر یعقوب علیہ السلام کے دل میں ایک خیال پیدا ہوا جیسے انہوں نے پورا کرلیا، بلاشبہ وہ ہمارے سکھلائے ہوئے علم کے عالم تھے، لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے۔''

حافظ ابن کثیرؒ ان دونوں آیات کی تفسیر میں لکھتے ہیں: ''اللہ تعالیٰ یعقوب علیہ السلام کے بارے میں بتا رہا ہے کہ انہوں نے جب بنیامین، سمیت اپنے بیٹوں کو مصر جانے کیلئے تیار کیا تو انہیں تلقین کی کہ وہ سب کے سب ایک دروازے سے داخل ہونے کے بجائے مختلف دروازوں سے داخل ہوں، کیونکہ انہیں، جیسا کہ ابن عباسؓ محمد بن کعبؒ، مجاہدؒ، قتادہؒ، اور سدیؒ وغیرہ کا کہنا ہے، اس بات کا خدشہ تھا کہ چونکہ ان کے بیٹے خوبصورت ہیں، کہیں ''نظر بد'' کا شکار نہ ہو جائیں اور نظر کا لگ جانا حق ہے۔'' (تفسیر ابن کثیر ۴۸۵/ ۲)

### فرمانِ الٰہی ہے:

''اور قریب ہے کہ کافر اپنی تیز نگاہوں سے آپ کو پھسلا دیں، جب کبھی قرآن سنتے ہیں۔ اور کہہ دیتے ہیں: یہ تو ضرور دیوانہ ہے۔'' (القلم: ۵۱)

### حافظ ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ کا کہنا ہے:

''یعنی اگر تیرے لئے اللہ کی حفاظت وحمایت نہ ہوتی تو ان کافروں کی حاسدانہ نظروں سے تُو ''نظر بد'' کا شکار ہو جاتا اور یہ اس بات کی دلیل ہے کہ نظر کا لگ جانا اور اس کا دوسروں پر (اللہ کے حکم سے) اثر انداز ہونا حق ہے، جیسا کہ متعدد احادیث سے بھی ثابت ہے۔'' (تفسیر ابن کثیر: ۴۱۰/ ۴)

### نظر بد کے مؤثر ہونے پر حدیثِ نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے چند دلائل

نظر بد کے بارے میں رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے فرامین کا ترجمہ ملاحظہ فرمائیں:

(۱) ''نظر بد کا لگ جانا برحق ہے۔'' (بخاری: ۲۱۳/۱۰، مسلم: ۱۷۰/ ۱۴ نووی)

(۲) ''نظر بد سے اللہ کی پناہ طلب کیا کرو، کیونکہ نظر بد کا لگنا برحق ہے۔'' (ابن ماجہ: ۳۵۰۸، صحیح الجامع: ۱۹۳۸، الصحیحۃ: ۷۳۷)

(۳) ''نظر بد برحق ہے اور اگر تقدیر سے کوئی چیز سبقت لے جاسکتی ہوتی تو وہ ''نظر بد'' ہے اور جب تم میں سے کسی ایک سے غسل کرنے کا مطالبہ کیا جائے (تاکہ غسل کے قانی سے وہ شخص غسل کر سکے جسے تمہاری نظر بد لگ گئی ہو) تو غسل کر لیا کرو۔'' (مسلم ۱۷۰/ ۱۴ نووی)

(۴) اسماء بنت عمیسؓ نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے گذارش کی کہ بنو جعفر کو نظر بد لگ جاتی ہے، تو کیا وہ ان پر دم کر سکتی ہیں؟ آپؐ نے فرمایا: ''ہاں، اور اگر تقدیر سے کوئی چیز سبقت لے جانے والی ہوتی تو وہ نظر بد ہے۔'' (احمد: ۴۳۸/۸، ۶، ترمذی: ۲۰۵۹، حسن صحیح، ابن ماجہ: ۳۵۰۱، صحیح الجامع: ۵۲۸۶)

(۵) ''بے شک نظر بد انسان پر اثر انداز ہوتی ہے، حتیٰ کہ اگر وہ ایک اونچی جگہ پر ہو تو نظر بد کی وجہ سے نیچے بھی گر سکتا ہے۔'' (صحیح الجامع: ۱۶۸۱، الصحیحۃ: ۸۸۹)

(۶) ''نظر بد کا لگنا برحق ہے اور انسان کو اونچے پہاڑ سے نیچے گرا سکتی ہے۔'' (الصحیحہ: ۱۲۵۰)

(۷) ''نظر بد انسان کو قبر میں اور اُونٹ کو ہانڈی میں پہنچا دیتی ہے۔'' (صحیح الجامع: ۴۱۴۴، الصحیحہ: ۱۲۴۹) اس حدیث کا معنی یہ ہے کہ بعض اوقات

انسان نظر لگنے کی وجہ سے مرجاتا ہے اور اسے قبر میں دفنا دیا جاتا ہے۔ اور نظر اُونٹ کو بھی لگ سکتی ہے اور بسا اوقات نوبت یہاں تک پہنچ جاتی ہے کہ اسے ذبح کرنا پڑتا ہے، اور اس کا گوشت ہانڈی میں پکایا جاتا ہے۔

(۸) ''اللہ کی قضاء و تقدیر کے بعد سب سے زیادہ نظر بد کی وجہ سے میری اُمت میں اَموات ہوں گی۔'' (صحیح الجامع: ۱۲۰۶، الصحیحہ: ۷۴۷)

(۹) حضرت عائشہ صدیقہؓ کہتی ہیں کہ رسول اکرم ﷺ نظر بد کی وجہ سے دم کرنے کا حکم دیتے تھے۔'' (بخاری: ۵۷۰/۱۰، مسلم: ۲۱۹۵)

(۱۰) حضرت انسؓ کہتے ہیں کہ آپ ﷺ نے نظر بد اور بچھو وغیرہ کے ڈسنے سے اور پہلو میں پھوڑوں سے دم کرنے کی اجازت دی ہے۔ (مسلم: ۲۱۹۶)

(۱۱) ''حضرت اُمِ سلمہؓ سے روایت ہے کہ آپ ﷺ نے ایک لڑکی کے چہرے پر کالے یا پیلے رنگ کا نشان دیکھا تو آپ ﷺ نے فرمایا'' اسے نظر بد لگ گئی ہے، اس پر دم کرو۔'' (بخاری: ۱۷۱/۱۰، مسلم: ۲۱۹۷)

(۱۲) حضرت جابرؓ کہتے ہیں کہ آپ ﷺ نے آل حزم کو سانپ کے ڈسنے کی وجہ سے دم کرنے کی رخصت دی اور آپ ﷺ نے اسماء بنت عمیسؓ سے پوچھا کیا وجہ ہے کہ میرے بھتیجے کمزور ہیں، کیا وہ فقر و فاقے کا شکار ہیں؟ انہوں نے کہا نہیں، بلکہ انہیں نظر بد بہت جلدی لگ جاتی ہے۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا ان پر دم کیا کرو۔'' (مسلم: ۲۱۹۸)

نظر بد بنیادی طور پر اس طرح لگ جاتی ہے کہ حسد کرنیوالا ناپاک نفس جب ناپاک کیفیت اختیار کر کے کسی کے سامنے آتا ہے تو اس میں اُس ناپاک کیفیت کا اثر ہو جاتا ہے۔ اور ایسا کبھی آپس کے ملاپ کی وجہ سے ہوتا ہے اور کبھی آمنے سامنے آنے کی وجہ سے اور کبھی دیکھنے کی وجہ سے اور کبھی اس شخص کی طرف روح کی توجہ سے اور کبھی چند دُعاؤں اور دم وغیرہ کے پڑھنے سے اور کبھی محض وہم و گمان سے ہو جاتا ہے۔ اور جس شخص کی نظر لگتی ہے اس کی تاثیر دیکھنے پر موقوف نہیں ہوتی بلکہ کبھی اندھے کو کسی چیز کا وصف بیان کر دیا جائے تو اس کے نفس میں اگر حاسدانہ جذبات پیدا ہو جائیں تو اس کا اثر بھی ہو سکتا ہے۔ اور بہت سارے ایسے لوگ جن کی نظر اثر انداز ہوتی ہے، محض وصف کے ساتھ بغیر دیکھے ان کی نظر لگ جاتی ہے۔ اور یہ وہ تیر ہوتے ہیں جو نظر لگانے والے انسان کے نفس سے نکلتے ہیں، کبھی نشانے پر جا لگتے ہیں اور کبھی ان کا نشانہ خطا ہو جاتا ہے۔ جس شخص کی طرف یہ تیر متوجہ ہوتے ہیں اگر اُس نے ان سے اور نظر بد سے بچنے کیلئے احتیاطی تدابیر اختیار کر رکھی ہیں تو وہ تیر نشانے سے خطا ہو جاتے ہیں اور کبھی کبھار خود حسد کرنیوالے انسان کو بھی جا لگتے ہیں۔

''خلاصہ کلام یہ ہے کہ نظر بد تین مراحل سے گزر کر کسی پر اثر انداز ہوتی ہے، سب سے پہلے دیکھنے والے شخص میں کسی چیز کے متعلق حیرت پیدا ہوتی ہے، پھر اس کے ناپاک نفس میں حاسدانہ جذبات پیدا ہوتے ہیں اور پھر اُن حاسدانہ جذبات کا زہر نظر کے ذریعے منتقل ہو جاتا ہے۔'' (زاد المعاد: ۱۶۵/۴)

## نظر بد کا علاج

یہ آیت پڑھ کر تین بار دم کریں انشاء اللہ نظر بد دُور ہو جائیگی۔ وَاِنْ یَّكَادُ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا لَیُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَ یَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ۝ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِیْنَ ۝

## دفعیہ نظر بد

یہ آیت شریفہ پڑھ کر بار بار دم کریں انشاء اللہ نظر لگنے کا اثر دُور ہو جائیگا۔ ''وَمَآ اَنْفَقْتُمْ مِّنْ نَّفَقَةٍ اَوْ نَذَرْتُمْ مِّنْ نَّذْرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ یَعْلَمُهٗ ۝ وَمَا لِلظّٰلِمِیْنَ مِنْ اَنْصَارٍ ۝

## برائے دفع نظر بَد

یہ نقش نظر بد کے ازالہ کیلئے خاص ہے۔ گلاب اور زعفران سے لکھ کر گلے میں ڈال دیں انشاء اللہ نظر بد دُور ہوگا۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۹ | ۱۱ | ۲ |
| ۳ | ۷ | ۴ |
| ۸ | ۲ | ۱۰ |

نظر بد دُور ہو۔

## نظر بد کا علاج

کالی مرچ، لال مرچ، تین تین ماشہ لے لیں ان سب کو یکجان کر لیں اور ''نظر بد'' کے سر پر سے گول چکر دیں اور زبان سے کہیں۔ جنوں کی پریوں کی دیو کی، داکنی کی بھوتوں کی، چار ٹانگ والے کی سب سے اُچے لمبے کی دشمن کی، سجن کی، گھر والوں کی، پڑوسیوں کی دفتر والوں کی دوکانداروں کی پھر جس پر شبہ ہو اُن کا نام لیکر کہے ان سب کی نظر سورج کے نیچے آگ میں جلے۔ پھر آگ میں ڈال دے۔ یہ عمل تین دن تک مسلسل کریں۔ آپ کی عقل حیران رہ جائے گی

اورتمام مسائل حل ہوجائیں گے۔

## نظربَد کی پہچان وعلاج

ایک مرغی کا انڈا لیکر اس پر سات بار لکھیں۔ بِسْمِ اللّٰہ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم ۝ وَصَلَّی اللّٰہ سیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِہٖ وَسَلِّم تَسْلِیْمًا ۝ اور انڈے کواپنی ہتھیلی پرلیکراس کے نیچے دھنیا خشک کی دھونی آگ پردیں اور دھونی دیتے وقت سورۃ اخلاص پوری آیت پڑھتے رہیں۔انڈا ہتھیلی پرخودبخود کھڑا ہوجائیگا۔پھرانڈے کوتوڑیں اس کے اندر سے خون کے قطرے نظرآئیں گےتوجان لیں کہ نظربدلگی ہے۔پھراس میں سے انڈے کی زردی لیکرنظربد لگے ہوئے کہ ماتھے پر مالش کریں اُسی وقت اچھا ہوجائیگا۔

## دفعیہ نظربَد

(۱) مریض کے سر پر ہاتھ رکھ کر یہ دُعا پڑھیں: بِسْمِ اللّٰہِ اَرْقِیكَ، وَ اللّٰہُ يَشْفِيْكَ مِنْ كُلِّ دَاءٍ يُوذِيْكَ وَمِنْ كُلِّ نَفْسٍ اَوْعَيْنِ حَاسِدٍ اللّٰہُ يَشْفِيكَ، بِسْمِ اللّٰہِ اَرْقِيكَ۔(مسلم:۲۱۸۶)

(۲) مریض کے سر پر ہاتھ رکھ کر یہ دُعا پڑھیں: بِسْمِ اللّٰہِ يُبْرِيكَ، مِنْ كُلِّ دَاءٍ يَشْفِيكَ، وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ، وَمِنْ شَرِّ كُلِّ ذِيْ عَيْنٍ- (مسلم:۲۱۸۶)

(۳) مریض کے سر پر ہاتھ رکھ کر یہ دُعا پڑھیں: اَللّٰھُمَّ رَبَّ النَّاسِ اَذْھِب البَأْسَ، وَ اَشْفِ اَنْتَ الشَّافِيْ لَا شِفَاءَ اِلَّاشِفَاؤُكَ شِفَاءً لَاَيُغَادِرُ سَقْمًا۔(بخاری ومسلم)

## برائے دفع نظربد

یہ تعویز لکھ کر گلے میں ڈال دیں انشاءاللہ نظربد دُور ہوگا۔

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لا | حول | ولا | قوّۃ | اِلّا |
| حول | ولا | قوّۃ | اِلّا | باللّٰہ |
| ولا | قوّۃ | اِلّا | باللّٰہ | العلی |
| قوّۃ | اِلّا | باللّٰہ | العلی | العظیم |

## نظربَد کا علاج

یہ آیت تین مرتبہ پڑھ کرنظربدوالے پر پڑھ کردم کریں یا عرق گلاب میں زعفران حل کر کے اُس سے لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈال دیں۔وہ آیت یہ ہے۔"وَمَا أُغْنِي عَنْكُمْ مِنَ اللّٰہِ مِنْ شَيْءٍ إِنِ الْحُكْمُ إِلَّا لِلّٰہِ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَعَلَيْهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُتَوَكِّلُونَ ۝" (سورۃ یوسف،آیت 67)

## نظربَد کا علاج

دوتولہ ہینگ لیکراس کوسُرخ کپڑے میں باندھ کراگرکسی کونظربدہوتواس کے سر پر وارکرکے تین دفعہ سورۃ کوثر پڑھ کراس ہینگ کوآگ میں ڈال دیں۔اگرہینگ کی بدبو آئےتویہ نظربدنہیں بلکہ کوئی اورمسئلہ ہے۔اگرہینگ کی بونہ آئےتو"نظربد" ہے۔

## نظربَد کا علاج

شداد، فرعون، نمرود، ہامان، ابوہم شیطان، ابوجہل، ثمود، یاجوج ماجوج، ہاروت ماروت،نظربدوالے پر یہ اسماء لکھ کرسر پر سے وارکراور یہ کہہ کرجلادیں کہ"نظربد" دُورلَا اِلٰہَ دُورنظربدہودُور۔

## حروف تہجی سے مومن کی زندگی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا | اللہ کی پہچان | ض | ضیافتِ غرباء کر |
| ب | بڑوں کا کہنا مان | ط | طواف کعبہ کر |
| ت | توبہ کرانسان | ظ | ظالم تونہ بن کبھی |
| ث | ثابت رکھ ایمان | ع | عمل پسند کریں سبھی |
| ج | جہاد پرتو چل | غ | غرض نہ ہوکسی سے |
| ح | صبح کیلئے نکل | ف | فرائض ادا ہوں خوشی سے |
| خ | خانہ کعبہ جا | | |
| د | دل کرلے اُجاگر | ق | قرآن کی کرتلاوت |
| ذ | ذکر کا مزہ چکھ | ک | کمارزق حلال |
| ر | رمضان کا روزہ رکھ | ل | لاتعداد کلمہ پڑھ |
| ز | زکوٰۃ اَدا کر | م | مت رکھ دل میں ملال |
| س | سلام سدا تو کر | ن | نمازی سے ہے اللہ کو پیار |
| ش | شکر کرہر پل | و | وضو مومن کا ہتھیار |
| ص | صبر کا ملے گا پھل | ھ | ہدایت کی راہ لے |
| | | ی | یا ربّ اپنا بنالے |

وَمَا عَلَيْنَا اِلَّا الْبَلَاغُ الْمُبِيْنَ ۝

از تحریر: اظہر عنایت، شاہ کوٹ

# جادو، جنات کے لئے ایک صدری نقش

جادو، جنات کے لیے عملیاتی کتب میں بے شمار نقوش ہیں۔ ہر نقش اپنی جگہ ایک اثر رکھتا ہے۔ کوئی زیادہ موثر کوئی کم موثر۔

نقشِ ہٰذا بھی جادو، جنات کے لیے ایک صدری نقش ہے۔ جو اس دعویٰ کیساتھ پیش کیا جا رہا ہے کہ یہ نقش آپکو کسی عملیاتی کتب میں موجود نہیں ملے گا اور نا ہی کسی عامل کے پاس ملے گا اور نا ہی یہ خود ساختہ یا خود وضع کردہ ہے بلکہ روحانیات کی طرف سے اس عاجز کو عطا کردہ ہے۔ اللھم لك الشکر ولك الحمد بعد از تجربہ مفید ثابت ہونے پر آپ احباب کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں۔ پہلے نقش ملاحضہ فرمائیں پھر نقش کی چال اور طریقِ استعمال بتایا جائے گا۔




**نقش کی چال:** (1) پہلے چار دائرے بنائیں (2) پھر ان میں بارہ خانہ بنائیں (3) پھر چاروں طرف بسم اللہ الرحمن الرحیم لکھیں جس طرح لکھی ہوئی ہے۔ (4) پھر پہلے دائرے کے اوپر اِنّ اللہ سَیَبطِلہ کو مفرد لکھیں۔ ان اللہ سیبطلہ کل 12 حروف۔ (5) پھر دوسرے دائرے کے اوپر لا الہ الا اللہ کو مفرد لکھیں۔ لا الہ الا اللہ کل 12 حروف (6) پھر تیسرے دائرے کے اوپر محمد رسول اللہ ﷺ کو مفرد لکھیں۔ محمد رسول اللہ ﷺ کل 12 حروف۔ اب نقش کی تاثیر زیادہ کرنے کے لیے ایک تسبیح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ان اللہ سیبطلہ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ پڑھ کر نقوش پر دم کر دیں نقش مکمل ہے۔

**طریقہ استعمال:** کل بارہ نقوش بنائیں۔ ایک نقش موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈالوا دیں۔ گیارہ نقوش پینے کے لیے ہیں۔ جسکا طریقہ کار یہ ہے کہ ایک نقش رات کو ایک یا ڈیڑھ لیٹر یا جتنا مریض پی سکے میں نقش ڈالیں۔ صبح اٹھ کر نہار منہ تھوڑا سا پی لیں، ناشتے سے پہلے تھوڑا پی لیں۔ اسی طرح پورا دن تھوڑا تھوڑا کر کے رات سونے سے پہلے تک وہ پانی ختم کر لیں۔ وہ نقش بوتل سے نکال کر دوسرا نقش ڈالدیں اسی طرح سب نقوش استعمال کریں۔

انشاءاللہ گیارہ یوم کے اندر اثرات ختم ہوں گیں اگر کوئی کسر رہ گئی ہو تو مزید کچھ نقوش طاق عدد میں دے دیں۔ واضح ہو کہ مرض کی مناسبت سے پینے کے نقوش 21 اور 41 کی تعداد میں بھی دے سکتے ہیں۔ عاملین حضرات کے لیے یہ انتخاب کرنا کچھ مشکل نہیں ہوتا۔

| Date | Top left | Top right | Centre | Bottom left | Bottom right |
|---|---|---|---|---|---|
| 05-04-2020 | 3 | 7 | 8 | 5 | 4 |
| 04-04-2020 | 7 | 2 | 3 | 0 | 8 |
| 03-04-2020 | 0 | 5 | 8 | 9 | 1 |
| 02-04-2020 | 7 | 9 | 5 | 3 | 6 |
| 01-04-2020 | 4 | 2 | 1 | 2 | 0 |
| 10-04-2020 | 2 | 9 | 0 | 3 | 5 |
| 09-04-2020 | 0 | 7 | 2 | 9 | 1 |
| 08-04-2020 | 3 | 2 | 0 | 7 | 7 |
| 07-04-2020 | 4 | 3 | 9 | 6 | 1 |
| 06-04-2020 | 5 | 4 | 9 | 2 | 3 |
| 15-04-2020 | 1 | 3 | 9 | 8 | 2 |
| 14-04-2020 | 3 | 1 | 8 | 0 | 9 |
| 13-04-2020 | 8 | 0 | 2 | 7 | 4 |
| 12-04-2020 | 8 | 2 | 3 | 0 | 7 |
| 11-04-2020 | 6 | 2 | 1 | 8 | 3 |
| 20-04-2020 | 4 | 3 | 7 | 1 | 0 |
| 19-04-2020 | 6 | 1 | 1 | 0 | 5 |
| 18-04-2020 | 7 | 6 | 1 | 9 | 3 |
| 17-04-2020 | 2 | 3 | 4 | 1 | 0 |
| 16-04-2020 | 9 | 3 | 7 | 2 | 8 |
| 25-04-2020 | 8 | 3 | 0 | 1 | 5 |
| 24-04-2020 | 3 | 7 | 92 | 6 | 1 |
| 23-04-2020 | 6 | 2 | 5 | 7 | 3 |
| 22-04-2020 | 6 | 9 | 8 | 4 | 6 |
| 21-04-2020 | 3 | 7 | 0 | 2 | 8 |
| 30-04-2020 | 6 | 1 | 4 | 6 | 7 |
| 29-04-2020 | 3 | 8 | 0 | 1 | 7 |
| 28-04-2020 | 4 | 2 | 6 | 1 | 7 |
| 27-04-2020 | 3 | 5 | 0 | 8 | 2 |
| 26-04-2020 | 1 | 0 | 5 | 6 | 9 |

# اپریل 2020ء کیلئے پرائز بانڈز خریدنے کی تواریخ بمعہ اوقات

| | |
|---|---|
| 6 | 5 |
| 1 | 8 |

تاریخ:۔ 01-04-2020
دن:۔ بدھ
شہر:۔ فیصل آباد
مالیت بانڈ:۔ 15000

| | |
|---|---|
| 1 | 6 |
| 5 | 8 |

تاریخ:۔ 15-04-2020
دن:۔ بدھ
شہر:۔ حیدر آباد
مالیت بانڈ:۔ 750

## اپریل 2020ء کے لئے پرائز بانڈز خریدنے کی لکی تواریخ بمعہ اوقات

| نمبر شمار | تاریخ | نیک وقتِ خریداری |
|---|---|---|
| 1 | 02 اپریل | 11 بجکر 00 منٹ سے لے کر 11 بجکر 30 منٹ تک |
| 2 | 11 اپریل | 09 بجکر 40 منٹ سے لے کر 10 بجکر 00 منٹ تک |
| 3 | 19 اپریل | 12 بجکر 10 منٹ سے لے کر 13 بجکر 00 منٹ تک |
| 4 | 22 اپریل | 14 بجکر 30 منٹ سے لے کر 15 بجکر 40 منٹ تک |
| 5 | 30 اپریل | 16 بجکر 00 منٹ سے لے کر 17 بجکر 00 منٹ تک |

**نوٹ:** یہ اوقات پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق دیے جا رہے ہیں۔






| | 0 | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | ممکنہ شدہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 0 | | 01 | | | | 05 | 06 | | | 09 | 065 |
| 1 | | | 12 | 13 | | | | 17 | 18 | | 187 |
| 2 | 20 | | | | 24 | | | | | 29 | 294 |
| 3 | | 31 | | | | 35 | | 37 | | | 351 |
| 4 | | | 42 | | | 45 | 46 | | | 49 | 492 |
| 5 | 50 | | | 53 | | | 56 | | | 59 | 563 |
| 6 | | 61 | 62 | | 64 | | | 67 | | | 614 |
| 7 | | | | 73 | | | | | 78 | 79 | 739 |
| 8 | 80 | 81 | | | | 85 | 86 | | | 89 | 865 |
| 9 | | | 92 | | 94 | | | 97 | | | 972 |

تاریخ:۔ 01-04-2020
دن:۔ بدھ
شہر:۔ فیصل آباد
مالیت بانڈ:۔ 15000

| | | | |
|---|---|---|---|
| 16 | 19 | 89 | 86 |
| 69 | 59 | 58 | 81 |

تاریخ:۔ 15-04-2020
دن:۔ بدھ
شہر:۔ حیدر آباد
مالیت بانڈ:۔ 750

| | | | |
|---|---|---|---|
| 18 | 65 | 85 | 68 |
| 12 | 25 | 82 | 58 |

| | | |
|---|---|---|
| | 6 | |
| 5 | 9 | 1 |
| | 8 | |

| | | |
|---|---|---|
| | 1 | |
| 6 | 2 | 5 |
| | 8 | |




تاریخ:۔ 01-04-2020
دن:۔ بدھ
شہر:۔ فیصل آباد
مالیت بانڈ:۔ 15000

| | |
|---|---|
| 762148 | |
| 76 | 61 |
| 24 | 48 |

تاریخ:۔ 15-04-2020
دن:۔ بدھ
شہر:۔ حیدرآباد
مالیت بانڈ:۔ 750

| | |
|---|---|
| 274165 | |
| 41 | 27 |
| 65 | 52 |




| F | | 9 | | S |
|---|---|---|---|---|
| 29 | 0 | | 8 | 33 |
| 41 | | 9 | | 08 |
| 12 | 2 | | 8 | 80 |

| F-S | | |
|---|---|---|
| 4941 | 9-7-3 | اوپن F |
| 2026 | 2-1 | کلوز F |
| 7151 | 0-8 | سینٹر F |
| 9719 | 7-1-9 | چوتھا فگر F |
| | 1-2-0 | تعلق آکڑہ F |
| | 3-5-9-1-8 | بند اوپن F |
| | 1 | سیکنڈ اوپن F |

| F | | 9 | | S |
|---|---|---|---|---|
| 49 | 1 | | 4 | 18 |
| 41 | | 9 | | 40 |
| 20 | 2 | | 1 | 66 |

| F-S | | |
|---|---|---|
| 9931 | 8-1 | اوپن F |
| 3259 | 3-1-4 | کلوز F |
| 7121 | 8-9 | سینٹر F |
| 3491 | 0-2-4 | چوتھا فگر F |
| | 9-1 | تعلق آکڑہ F |
| | 2-9-1-3-7 | بند اوپن F |
| | 0-2 | سیکنڈ اوپن F |




7590-0957

| | | | |
|---|---|---|---|
| 163 | 75 | 90 | 759 |
| 162 | | | 750 |
| 236 | 16 | 32 | 095 |
| 231 | | | 097 |

1632-2361

0635-5360

| | | | |
|---|---|---|---|
| 278 | 06 | 35 | 063 |
| 279 | | | 065 |
| 987 | 27 | 89 | 536 |
| 982 | | | 530 |

2789-9872

## انعام لکی نمبرز آئینہ قسمت میں

| فیصل آباد | مالیت بانڈ: 15000 | تاریخ: 01-04-2020 | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 86 | 65 | 58 | 38 | 18 | 08 | (بونس) 0865 | |

| حیدرآباد | مالیت بانڈ: 750 | تاریخ: 15-04-2020 | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 93 | 71 | 63 | 50 | 35 | 16 | (بونس) 8468 | |

## گولڈن انعام لکی نمبرز

فیصل آباد | تاریخ: 01-04-2020
مالیت بانڈ: 15000

038/685 =680
365/850 =586

حیدرآباد | تاریخ: 15-04-2020
مالیت بانڈ: 750

154/692 =294
681/329 =893

لکی نمبرز
ہماری دعا ہے کہ آپ ان لکی نمبرز سے فیض یاب ہوں۔ کسی نقصان سے بچنے کے لیے پرچی نمبر کی بجائے پرائز بانڈز کی خرید پر توجہ دیں۔
ماہرین علم الاعداد کی تمام تر ذہانت آپ کے لیے وقف ہے۔(ادارہ)

آپکا ماہِ اپریل 2020ء کیسا رہے گا؟

astrology April

## خصوصی عزیمت رجعت ونحوست سیارگان

یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا حَافِظُ یَا نَاصِرُ یَا مُعِیْنُ یَا شَافِیُ یَا کَافِیُ یَا قَادِرُ یَا کَرِیْمُ بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ بِحَقِّ حٰمٓعٓسٓقٓ بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ اَحْفِظْنِیْ مِنَ النَّحُوْسَتُ الشَّمْسُ وَالْقَمَر وَالْمُشْتَرِی وَالزُّحَل وَالزُّھرہ وَالعَطَارَد وَالمَرِیْخ وَالرَاس وَالذَنب بِحَقِّ یَا اللّٰہُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ یَا لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ آلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْن ٥ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ کوئی سا بھی درود شریف پڑھ لیں۔ بچوں کیلئے والدین بھی پڑھ سکتے ہیں۔ اگر آپ مندرجہ بالا عزیمت کو صرف 9 بار روزانہ پڑھنا اپنا معمول بنا لیں تو پھر کسی سیارے کی نحوست آپکے قریب نہ آئیگی۔ میری طرف سے آپکو اس عمل کی عام اجازت ہے۔ **دعا گو عامل شاہ زنجانی**

جن قارئین کو اپنی صحیح تاریخ پیدائش یاد نہیں وہ برج دو طرح سے معلوم کر سکتے ہیں۔ ایک نام کے پہلے حرف سے اور دوسرا حروف ابجد سے۔ پھر تحقیق کریں کہ برج کا احوال ان پر صحیح بیٹھتا ہے۔

**پہلا طریقہ** آپکے نام نامی میں جو پہلا حرف ہے اسی سے برج بنتا ہے۔ ذیل میں دیئے گئے بارہ بروج میں سے اپنے نام کا پہلا حرف تلاش کر کے پہلے برج معلوم کریں پھر اسی برج کے تحت نیک وبد حالات ملاحظہ فرمائیں۔ ساتھ ہی اپنا ستارہ اور برج معلوم کرکے ادارہ آئینہ قسمت سے مفت مشورہ بذریعہ کوپن لے کر نگینہ پہنیں۔

**دوسرا طریقہ** اگر خدانخواستہ نام برج سے آپ کے حالات درست نہ آتے ہوں تو اس طریقہ سے اپنے نام کا برج معلوم کریں۔ اپنا مکمل نام اور اپنی والدہ کے نام کے حروف ابجد قمری سے اعداد نکالیں اور ان کو بارہ پر تقسیم کریں۔ اگر باقی 1 بچے تو برج حمل ہے۔ اگر 2 باقی بچے تو ثور۔ 3 بچے تو جوزا۔ 4 بچے تو سرطان۔ 5 بچے اسد۔ 6 بچے تو سنبلہ۔ 7 بچے تو میزان۔ 8 بچے تو عقرب۔ 9 بچے تو قوس۔ 10 بچے تو جدی۔ 11 بچے تو دلو اور اگر 0 باقی بچے تو برج حوت ہوگا۔

**نوٹ** صحیح تاریخ پیدائش معلوم ہو تو ان قواعد کو نظرانداز کر دیں۔

### حروف ابجد قمری

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی |
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 |
| ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص | ق | ر |
| 20 | 30 | 40 | 50 | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 |
| | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ | |
| | 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 | |

# ARIES



**حمل**

21Marc – 20April

ستارہ: مریخ
حروف: ال ع
دن: منگل
عدد: 9
رنگ: سرخ یا قرمزی
پتھر: یاقوت، مرجان، سرخ عقیق، ہیرا

Element: Fire
RulingPlanet: Mars
Symbol: The Ram
YourStone: Ruby
LifePursuit: The thrill of the moment.
SecretDesire: To lead the way for others.

آپکا حاکم ستارہ مریخ تمام ماہ گیارہویں بیت الامید رہتے ہوئے دیرینہ خواہشات کی تکمیل کیلئے کوششوں میں تیزی کاروباری مالی مفادات کا حصول ممکنات میں سے ہو۔ **8,7** اپریل مریخ یورانس تربیع کے باعث حادثاتی صورتحال کا سامنا تکنیکی مسائل کا حل بے حد ضروری ہو حالات کے بدلتے تیور سمجھنے کی ضرورت۔ **20,19** اپریل مریخ عطارد تسدیس تکنیکی مسائل کا حل مثبت انداز میں نکل سکے کام میں تیزی کی بجائے معیار پر توجہ دیں تکنیکی مہارت اور طبیعت میں ایمانداری عزت ووقار میں بڑھاوے کا باعث بنے۔

**پہلا ہفتہ:** خوشیاں نصیب ہوں۔ رومانوی ماحول سازگار ہوگا۔ ملازمت کے خواہشمند افراد کی ملازمت کے حصول کے لیے کوششیں کامیاب ہوں گی۔ کاروباری پوزیشن مستحکم رہے۔ افراد خانہ کے ساتھ سیر وتفریح سے لطف اندوز ہوسکیں گے۔ بعض افراد کا رفاہی امور میں منافع کا رجحان رہے گا۔ بچوں کی طرف سے خوشی نصیب ہوں۔ تعلیمی کیریئر میں اضافہ ہوگا۔

**دوسرا ہفتہ:** کاروباری معاملات میں کی گئی کوششیں کامیاب ہوسکیں گی۔ نجی امور میں کامیابی ہوگی۔ ماتحت عملہ سے محتاط رہیں۔ نئے معاہدے عمل میں آسکیں۔ شریک کار کے ساتھ بھی افہام وتفہیم پیدا ہوگی۔ سماجی کام کے سلسلے میں پروگرام بنائیں گے۔ دوست احباب کا تعاون حاصل ہو۔ مالی امور میں دلچسپی بڑھے گی۔ کاروباری کاموں میں مصروف رہ سکیں۔

**تیسرا ہفتہ:** کسی چھوٹے سفر کا امکان ہے۔ تقریب میں شرکت کا موقع ملے گا۔ جہاں کسی اہم شخصیت سے ملاقات ممکن ہو جو فائدہ مند رہے۔ بعض پرانے دوستوں سے ملاقات کا بھی امکان ہے۔ صحت کا خیال رکھیں۔ اگر آپ دورانِ ملازمت ماضی والی غلطیاں نہ دہرائیں تو آپ کی مایوسیاں کامیابیوں میں بدل جائیں گی اور نئی ملازمت کا حصول ممکن ہو سکے۔ مالی پوزیشن بہتر ہوگی۔

**چوتھا ہفتہ:** آپ کی حیثیت اور منصب میں اضافہ ہوگا۔ کوئی اہم فیصلہ کرسکیں۔ نئے کاروباری معاہدے کرتے وقت محتاط رہیں۔ شریک کار کا تعاون حاصل رہے گا۔ آپ کی حیثیت وشخصیت میں اضافہ ہو۔ کسی اہم تقریب میں حصہ لینے کا امکان۔ مالی امور پر بھرپور توجہ دیں۔ شریک حیات کی صحت کا خیال رکھیں۔ رفاہی کاموں میں حصہ لے سکیں گے۔ کسی نئے فرد سے ملاقات کا امکان ہے جو کہ آپ کے لیے مددگار ثابت ہوگا۔ کسی خوشخبری کے سننے کا بھی امکان ہے۔ کاروباری امور میں کامیابی حاصل ہو۔ آپ اپنے خیالات کو حتمی شکل دے سکیں گے۔

**سعد تواریخ:** 27,21,19,16,11,7 اپریل **نحس تواریخ:** 26,24,9,5 اپریل

# TAURUS



**ثور**

21April – 21May

ستارہ: زہرہ ♀
حروف: ب۔و
دن: جمعہ
عدد: 6
رنگ: ہلکا نیلا یا سبز
پتھر: اوپل، سبز پکھراج

Element: Earth
RulingPlanet: Venus
Symbol: The Bull
YourStone: Emerald
LifePursuit: Emotional and financial security.
SecretDesire: To have a secure, happy and wealthy life/ marriage.

آپکا حاکم ستارہ زہرہ یکم تا **3** اپریل عروجی گھر میں آخری درجات سے گزرتے ہوئے ذہنی وتخلیقی صلاحیتیں اس ماہ بھی اُجاگر رکھے۔ **4** تا **30** اپریل زہرہ خانہ مال میں رہتے ہوئے آمدن بڑھانے کے وسائل پر فوکس کرسکیں جبکہ خانہ مال کا حاکم ستارہ عطارد **12** تا **30** اپریل بارہویں خرچ کے گھر ہونے کے سبب مالی پلاننگ کی اشد ضرورت رہے اس دوران ہر بدھ سبز مونگ کی دال کا صدقہ بھی حسبِ توفیق دیں۔ **5,4** اپریل زہرہ زحل تثلیث کے باعث فرض شناسی مثبت حکمت عملی پر اہم کاروباری معاہدے عمل میں آسکیں ڈپلومیسی کے تحت متعدد مسائل کا حل کرسکیں۔ **19,18** اپریل زہرہ عطارد تسدیس عہد وپیمان کی فضائ قائم ہوا اہم معاہدے عمل میں آسکیں درپیش غلط فہمیاں دُور ہونے سے تجدید مراسم اور تعلقات مستحکم ہوں۔

**پہلا ہفتہ:** اخراجات میں اضافہ ہو۔ اس سلسلے میں احتیاط کی ضرورت ہوگی۔ بعض خواہشات کی تکمیل ممکن ہو سکے گی۔ مایوس کن حالات پر قابو پالیں گے۔ بعض ناکامیاں کامیابیوں میں بدل جائیں گی۔ کاروباری پوزیشن مستحکم رہے۔ شریک کار کے ساتھ اختلاف رائے کا اندیشہ، لہٰذا شریک کار کی آراء پر غور ضرور کرلیا کریں۔ گھریلو حالات خوشگوار رہیں۔ شریک حیات کا تعاون حاصل ہوگا۔

**دوسرا ہفتہ:** کاروباری امور مصروفیات میں اضافہ ہو۔ آپ اپنی سماجی اور رومانوی خواہشات کی تکمیل میں کوشاں رہیں گے۔ لین دین کے معاملات طے کرنا سودمند ثابت ہوں۔ کاروباری امور میں کامیابی حاصل کرسکیں گے۔ اندرونِ ملک چھوٹے سفر پیش آنے کا امکان۔ رومانوی ماحول احتیاط طلب ہوگا۔ گھریلو ماحول میں خوشگواری پیدا ہو سکے گی۔

**تیسرا ہفتہ:** کسی سفر کا امکان، دورانِ سفر کسی ایسے دوست سے ملنے کا امکان ہے جس سے آپ متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکیں گے۔ بعض گھریلو مسائل جو کہ کافی عرصہ سے پریشانی کا سبب بنے ہوئے تھے ان کا حل تلاش کرلیا جائے گا۔ مستقبل کے متعلق منصوبہ بندی کرسکیں گے۔ جس سے مالی پوزیشن بہتر ہو۔ مشترکہ مفاد کے کام میں حصہ لینا فائدہ مند رہے گا۔ شریک کار کا تعاون حاصل ہوگا۔

**چوتھا ہفتہ:** ملے جلے حالات ہوں گے۔ مالی منافع کا امکان ہے اس سلسلے میں شریک کار کے ساتھ تعاون کی ضرورت ہوگی۔ اس کے ساتھ مالی لین دین کرتے وقت غم وغصہ کا اظہار نہ کریں۔ دور دراز سے اہم خبریں ملیں۔ جو کہ آپ کے لیے خوشی کا باعث ہوں گی اور کامیابی کا پیغام لائیں۔ کسی نئے پراجیکٹ پر کام شروع کرسکیں گے۔ نئے معاہدے عمل میں آئیں۔ اس دوران احتیاط اور دانشمندی کی ضرورت ہوگی۔ غفلت اور لاپرواہی کسی نقصان کا موجب بن سکتی ہے۔ اس سلسلہ میں تجربہ کار افراد کی آراء سے بھی فائدہ مند نتائج برآمد ہو سکتے ہیں۔

**سعد تواریخ:** 26,21,16,7,4 اپریل **نحس تواریخ:** 18,11,5 اپریل

# Gemini



## جوزا

22May
21June

ستارہ: عطارد
حروف: ق ک
دن: بدھ
عدد: 5
رنگ: پیلا یا ملے جلے
پتھر: عقیق سبز، زمرد، فیروزہ

Element: Air

RulingPlanet: Mercury

Symbol: The Twins

YourStone: Aquamarine

LifePursuit: To Explore a little bit of everything.

SecretDesire: To be ahead of the crowd.

آپکا حاکم ستارہ عطارد یکم تا **11** اپریل دسویں وتد السماء رہتے ہوئے کیریئر کاروبار خاص توجہ کے حامل رہیں۔ **12** تا **27** اپریل عطارد گیارہویں بیت الامید رہتے ہوئے حلقہ احباب میں وسعت اہل علم حضرات تعاون کریں۔ **5,4** اپریل عطارد نیپچون قران تخیل کو عملی رنگ دینے کیلئے کی گئی کوششیں کامیاب۔ **9,8** اپریل عطارد پلوٹو تسدیس اور عطارد مشتری تسدیس کے سبب حالات پر مکمل نگاہ رکھتے ہوئے مثبت حکمت عملی اور نفسیاتی مسائل کا مثبت حل نکل سکے۔ **13,12** اپریل عطارد زحل تسدیس کے سبب مسائل کو سنجیدگی سے حل کرنے کی قابلیت اور لوگوں کے بدلتے رویے بھانپ سکیں۔ **19,18** اپریل عطارد زہرہ تسدیس اہم کاروباری معاہدے عمل میں آئیں اور غلط فہمیاں دُور ہوسکیں۔ **20,19** اپریل مسائل کا عملی حل اور تکنیکی مہارت بڑھے **26,25** اپریل عطارد پلوٹو تربیع بحث وتکرار سے گریز دوسروں کے مسائل میں بلاوجہ مداخلت نہ کریں۔ **27,26** اپریل عطارد مشتری تربیع خود اعتمادی زیادتی کے سبب غیر مستحکم فیصلے پریشانیوں میں اضافے کا باعث سیر وتفریح کا شوق بڑھے۔ **29,28** اپریل عطارد زحل تربیع تنگ نظری سے گریز حدود میں رہتے ہوئے معاملات زندگی انجام دیں۔

**پہلا ہفتہ:** دفتری امور سے متعلقہ ذمہ داریوں میں اضافہ ہوگا۔ جنہیں نبھانے کے لیے سنجیدہ رویہ اختیار کریں۔ رومانوی معاملات درپیش ہوں گے۔ اس سلسلے میں محتاط رہیں۔ کسی دوست یا عزیز سے حالات میں کشیدگی کا اندیشہ، غلط قسم کے لوگوں سے اجتناب کریں۔ کسی سنی سنائی خبر پر یقین نہ کریں۔ حالات میں قدرے بہتری پیدا ہوگی۔ عزیز واقارب سے مراسم بڑھیں۔

**دوسرا ہفتہ:** اچھی خبر سننے کو ملے گی۔ خود اعتمادی میں اضافہ ہوگا۔ کسی دیرینہ خواہش کی تکمیل ممکن ہوسکے۔ عزیز واقارب سے ملاقات کے سلسلے میں سفر پیش آنے کا امکان ہے۔ کسی اجتماعی پروگرام میں حصہ لینے کا موقع ملے۔ قانونی امور درپیش ہوں گے۔ ٹریفک کے امور احتیاط طلب رہیں۔ جذبات پر قابو رکھیں۔ شریک کار کے ساتھ تعاون کریں۔ صحت کا خاص خیال رکھیں۔

**تیسرا ہفتہ:** کسی اہم فرض کی ادائیگی سے سبکدوش ہوجائیں گے۔ آپ کی صلاحیتوں میں اضافہ ہوگا۔ سیر وسیاحت کے شوق کو پورا کرسکیں گے۔ مالی حالات بہتر ہوسکیں۔ دوسروں کا تعاون شامل حال رہے۔ کاروباری عنصر غالب رہے گا۔ بعض گذشتہ کیے گئے معاہدہ پر نظر ثانی کرسکیں گے۔ دوسروں کی طرف سے خوشیاں ملیں۔ قانونی معاملات میں کامیابی حاصل ہو۔

**چوتھا ہفتہ:** مالی فوائد کا حصول ممکن ہو۔ رومانوی ماحول توجہ طلب ہوں گے۔ سفر مفید رہے اور کامیابی کا امکان ہے۔ تعلیمی امور میں دلچسپی بڑھے گی۔ نجی ترقی کے لیے کوشاں رہیں گے۔ ترقی کا عنصر غالب رہے۔ ٹریفک کے معاملات احتیاط طلب ہوں۔ اپنے اعصاب پر زیادہ دباؤ نہ ڈالیں۔ کام کی زیادتی پر پرہیز کریں۔ کیونکہ ذہنی اور جسمانی تھکاوٹ دور کرنے کے لیے آرام کی اشد ضرورت ہوگی۔ ورنہ خرابیٔ صحت کا خدشہ ہے۔ مالی امور درپیش ہوں جنہیں آپ اپنی خداداد صلاحیتوں سے حل کرسکیں گے۔ شریک کار کے ساتھ تعاون کی ضرورت ہے۔

**سعد تواریخ:** یکم،**27,22,19,18,16,11,8,4** اپریل **نحس تواریخ:** **30,28,26,25,13,9** اپریل

# Cancer



## سرطان

22June
23July

ستارہ: قمر
حروف: ح ہ
دن: پیر
عدد: 2
رنگ: دودھیا
پتھر: درِنجف، سفید مرجان

Element: Water

RulingPlanet: The Moon

Symbol: The Crab

YourStone: Moonstone

LifePursuit: Constant reassurance and intimacy.

SecretDesire: To feel safe (emotionally, spiritually, romantically and financially).

آپکا حاکم ستارہ چندرماں (قمر) ابتداء ماہ یکم،**2** جبکہ اختتام ماہ **30,29,28** اپریل حالت عروج میں ہونے کے سبب ماہ اپریل آپکی زندگی میں سعادتوں سے بھرپور وقت ثابت ہو۔ جبکہ **25,24,23** اپریل قمر شرفی گھر رہتے ہوئے ان سعد ایام میں درپیش مشکلات کا خاتمہ اور مخلص افراد زندگی میں شامل کریں۔ دیرینہ خواہشات کی بھی تکمیل ممکن ہو۔ جبکہ **10,9** اپریل قمر درعقرب کے باعث صدقات لازمی دیں۔ اور رومانوی زندگی میں بحث وتکرار سے گریز کریں۔ **5,4** اپریل چوتھے گیارہویں کا مشترکہ حاکم زہرہ زحل سے تثلیث کرے تو خانگی خوشحالی آسکے۔ **16,15** اپریل شمس مشتری تربیع شاہانہ مزاجی پر کنٹرول اور سرمایہ کاری سے گریز کریں۔

**پہلا ہفتہ:** سفر پیش آنے کا امکان ہے۔ دوسروں سے دورانِ گفتگو محتاط رہیں۔ ورنہ ذہنی پریشانی کا خدشہ ہوگا۔ کسی دیرینہ خواہش کی تکمیل۔ صحت کا خیال رکھیں۔ مالی معاملات احتیاط طلب ہوں۔ لاپرواہی اور بے احتیاطی سے کسی نقصان کا خدشہ ہے۔ رومانوی ماحول میسر ہولیکن ذراسی لاپرواہی سے حیثیت وشخصیت پر حرف آنے کا اندیشہ ہے۔

**دوسرا ہفتہ:** گھر کے بزرگ کی صحت کا خاص خیال رکھیں۔ محنت اور کوشش کرنے سے مالی ساکھ بڑھا سکیں گے۔ کسی ایسے پراجیکٹ کو ختم کرنا بہتر ہوگا۔ جو کہ فائدے کے بجائے نقصان کا سبب بن رہا ہے۔ کوئی اہم خاندان سے متعلقہ خوشخبری سن سکیں گے۔ کام میں اضافہ۔ سفر کرنے سے گریز کریں۔ دوسرے افراد پر زیادہ انحصار نہ کریں اور نہ ہی ان کے بڑے بڑے دعوؤں پر یقین کریں۔

**تیسرا ہفتہ:** چھوٹے پیمانے پر شروع کیے گئے کام میں کامیابی حاصل ہو۔ اپنے جذبات پر کنٹرول رکھیں۔ ورنہ ذہنی پریشانی کا اندیشہ ہے۔ دوسروں پر انحصار پریشانی کا باعث ہوسکتا ہے۔ آپ کی صلاحیت میں اضافہ ہوگا۔ بعض دوستوں سے دیرینہ مراسم قائم ہوں گے۔ اپنی خداداد صلاحیتوں کی بدولت کامیابیاں حاصل کرسکیں گے۔ کوئی اہم چیز کے کھوجانے سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔

**چوتھا ہفتہ:** مالی دقت کا سامنا ہوسکتا ہے۔ ذمہ داریوں میں اضافہ ہو۔ فضول کاموں میں اپنا وقت ضائع نہ کریں۔ سفر پیش آنے کا امکان ہے۔ افسرانِ بالا کا تعاون شامل حال رہے گا۔ شریک حیات کی صحت جسمانی کا خیال رکھیں۔ گھریلو معاملات توجہ طلب رہیں۔ مالی معاملات میں منافع حاصل کرسکیں گے۔ بعض غیر شادی شدہ افراد کی شادی کی بات چل سکے۔ نئے کاروباری معاہدے زیر غور رہیں گے۔ آپ کو کسی قریبی ساتھی کی طرف سے خوشی مل سکے۔ کسی مخلص دوست کا تعاون حاصل ہو۔ فضول اور مطلب پرست دوستوں سے حتی الامکان ملاقات سے گریز کریں۔

**سعد تواریخ:** **28,27,21,17,12,11,7,4** اپریل **نحس تواریخ:** یکم،**26,24,15,9,8,5** اپریل

# Leo اسد




ستارہ: شمس ☉
حروف: م
دن: اتوار
عدد: 1
رنگ: سنہرا، گولڈن
پتھر: یاقوت، ہیرا

Element: Fire
RulingPlanet: The Sun
Symbol: The Lion
YourStone: Peridot
LifePursuit: To lead the way.
SecretDesire: To be a star.

آپکا حاکم ستارہ شمس یکم تا **19** اپریل نویں بیت النصیب رہتے ہوئے مضبوط قوت ارادی مستحکم حکمت عملی اور اعلیٰ تعلیم کے حصول میں کامیابی ہو سکے۔ **20** تا **30** اپریل شمس دسویں بیت العزت رہتے ہوئے کیریئر کاروبار میں مثبت تبدیلی کوشش کرنے سے کامیابی مل سکے۔ **15,14** اپریل شمس پلوٹو تربیع حاسدین سے محتاط بالخصوص جنس مخالف کے افراد پر ضرورت سے زیادہ اعتماد ذہنی پریشانی کا باعث بنے لہٰذا احتیاط برتیں۔ **16,15** اپریل شمس مشتری تربیع خود اعتمادی میں زیادتی مسائل کا پیش خیمہ دوسروں کی رائے کے بعد حتمی فیصلہ کریں۔ **22,21** اپریل شمس زحل تربیع مسائل پریشانیاں رکاوٹیں خاص احتیاط کی ضرورت قوت فیصلہ متاثر **27,26** اپریل شمس یورانس قران نت نئے آئیڈیاز مسائل میں کمی جبکہ حالات میں بہتری کیلئے کی گئی کوششیں بار آور ثابت ہوں۔

**پہلا ہفتہ:** کاروباری معاملات میں عزت وشہرت کو عروج حاصل ہو۔ مشترکہ سرمایہ کاری کر سکیں گے۔ آپ کی موجودہ ذمہ داریوں میں مزید اضافہ ہو سکے۔ نجی کامیابی کے لیے آپ کو دوسروں کے مدد وتعاون کی بھی ضرورت ہوگی۔ جس سے آپ اپنی پوزیشن مستحکم کر سکیں گے۔ رومانوی معاملات میں کامیابی حاصل ہو سکے۔ مگر حاسدین سے سخت احتیاط کی ضرورت ہوگی۔ گھریلو ماحول میں خوشگوار تبدیلی ہو سکے۔

**دوسرا ہفتہ:** بعض امور آپ کے لیے پریشانی کا باعث بن سکتے ہیں لیکن جلد ہی اس پریشانی کو دور کر سکیں گے۔ کسی تقریب میں شرکت متوقع ہے۔ جس سے آپ کو خوشگوار ماحول میسر آئے۔ مصروفیات میں اضافہ ہوگا۔ مہمانوں کی آمد ورفت رہے گی۔ کام کے سلسلے میں مصروف رہیں گے۔ افسرانِ بالا کے مابین بعض حسد پسند لوگوں کی وجہ سے غلط فہمی کی فضا پیدا ہو۔ اپنے خیالات کو مزید روشن کر سکیں گے۔

**تیسرا ہفتہ:** کیریئر میں ترقی کا امکان ہے۔ دوسرے افراد سے غیر ضروری بحث نہ کریں۔ ورنہ بعض اچھے دوستوں سے حالات میں کشیدگی کا خدشہ ہے۔ خرید وفروخت منفعت بخش رہے گی۔ صحت کا خیال رکھیں۔ آپ شریک کار کے ساتھ تعاون کریں۔ اپنے بعض معاملات کے حل کے لیے دوسروں کی مدد کی ضرورت ہوگی۔ لہٰذا عزیز واقارب کے ساتھ مراسم مزید بہتر بنانے کی ضرورت ہے۔ اس سلسلہ میں شریک حیات کا تعاون بھی حاصل رہے گا۔

**چوتھا ہفتہ:** آپ کو ملے جلے حالات سے دوچار ہونا پڑے گا۔ مشترکہ کام میں معاملات طے کرتے وقت احتیاط سے کام لیں۔ کسی مسئلے میں اختلاف کا خدشہ ہے۔ حالات میں بہتری پیدا ہوگی۔ رومانوی عنصر غالب رہے۔ مالی مسائل پر قابو پالیا جائے گا کسی گھریلو مسئلے پر شریک حیات سے اختلاف رائے کا اندیشہ ہے۔ کاروبار میں مالی منافع کا امکان ہے۔ سماجی سرگرمیوں سے لطف اندوز ہو سکیں گے۔ نئے مالی منصوبے بنا سکیں۔ دوستوں کی طرف سے خوشی ملے گی۔ آپ کی نجی کوششیں آپ کے لیے خوشی کا باعث بنیں گی۔

**سعد تواریخ:** 4,12,17,23,26,28 اپریل **نحس تواریخ:** یکم،8,14,15,21 اپریل

# Virgo سنبلہ




ستارہ: عطارد ☿
حروف: پ غ
دن: بدھ
عدد: 5
رنگ: پیلا
پتھر: زمرد، فیروزہ

Element: Earth
RulingPlanet: Mercury
Symbol: The Virgin
YourStone: Sapphire
LifePursuit: To do the right thing.
SecretDesire: To love and be loved in return.

آپکا حاکم ستارہ عطارد یکم تا **11** اپریل ساتویں بیت الزوج رہتے ہوئے مشترکہ مفادات کے کام خاص توجہ کے حامل بنائیں جبکہ **12** تا **27** اپریل آٹھویں بیت الخوف رہتے ہوئے اہم فیصلوں سے پہلے مشاورت ضرور کریں جبکہ مشترکہ مفادات کے کام مالی فوائد کے حامل ہوں۔ **5,4** اپریل عطارد نیپچون قران تخیل کو حقیقت کا رنگ دینے کی قابلیت **9,8** اپریل عطارد پلوٹو تسدیس عطارد مشتری تسدیس کے سبب نفسیاتی مسائل کا مثبت حل سوچ میں مثبت پہلو اُجاگر ہوں۔ **13,12** اپریل عطارد زحل تسدیس مسائل کا سنجیدگی سے حل نکل سکے۔ **19,18** اپریل عطارد زہرہ تسدیس نئے معاہدے عمل میں آئیں۔ جبکہ تسخیر خلق کے سبب دوسروں سے عزت ملے۔ **20,19** اپریل عطارد مریخ تسدیس کام میں تیزی اور تکنیکی مہارت آسکے۔ **28,27,26,25** اپریل عطارد تربیع پلوٹو مشتری زحل بل بالترتیب ہونے کے سبب صدقات وافر مقدار میں دیں۔ بحث وتکرار سے گریز بلاوجہ دوسروں کی بات میں دخل اندازی نہ کریں۔

**پہلا ہفتہ:** مستقبل کو درخشاں بنانے کے لیے منصوبہ بندی کر سکیں گے۔ کسی کام میں روپے پیسے کے حساب میں غلط فہمی پیدا ہونے کا خدشہ۔ اپنے جذبات پر کنٹرول رکھیں۔ شریک حیات کے ساتھ کسی مسئلے پر بحث کا خدشہ ہے۔ لین دین کرتے وقت محتاط رہیں۔ فضول خرچی سے احتیاط کریں۔ غلط قسم کے دوستوں سے بھی اجتناب برتیں۔ قانونی، خاندانی اور سفر کے معاملات احتیاط طلب ہوں گے۔

**دوسرا ہفتہ:** گھریلو امور میں دلچسپی بڑھے گی۔ بزرگوں کی صحت جسمانی کی طرف سے پریشانی کا اندیشہ۔ کاروبار کے سلسلے میں مصروفیت بڑھے گی۔ صحت جسمانی کا خیال رکھیں۔ رومانوی ماحول میسر ہوگا۔ سماجی خوشیوں میں اضافہ ہو سکے۔ بعض نئے کاروباری معاہدے زیر نظر رہیں گے۔ گھریلو مسائل پر قابو پا سکیں گے۔ اہم معاملات میں سوچ بچار سے کام لیں۔ شریک کار یا دوست گھریلو امور میں آپ کے معاون ثابت ہوں۔

**تیسرا ہفتہ:** آپ اپنی خواہشات کی تکمیل کے سلسلے میں محنت اور لگن سے کام کر سکیں گے اور کسی دیرینہ خواہش کو پورا کر سکیں گے۔ مالی معاملات میں کامیابی حاصل کر سکیں۔ مستقبل کے لیے آپ کی منصوبہ بندی کاروبار سے متعلق کیا جانے والا سفر کامیاب ہو۔ آپ کی خود اعتمادی میں اضافہ ہو۔ کاروباری امور کے سلسلے میں ہونے والی میٹنگ میں خاص کامیابی حاصل نہ کر سکیں گے۔

**چوتھا ہفتہ:** ملازمت پیشہ افراد اپنے فرائض منصبی احسن طریقے سے ادا کر سکیں گے۔ گھریلو ماحول میں خوشگواری رہے گی۔ صحت جسمانی قدرے بہتر ہو۔ رشتہ داروں کے ساتھ کسی غلط فہمی کی بنا پر کشیدگی پیدا ہونے کا خدشہ ہے۔ گھریلو حالات سنوارنے میں مدد ملے گی۔ رومانوی ماحول سازگار ہو۔ کام کے سلسلے میں مصروف رہیں گے۔ گذشتہ لمحات کے بارے میں سوچنے کی بجائے آنے والے وقت کے لیے منصوبہ بندی کریں۔ کام کے لیے نیا جذبہ پیدا ہو۔ صحت بہتر ہو۔ مالی لین دین کر سکیں گے۔ نئی سرمایہ کاری کا موقع ملے گا۔

**سعد تواریخ:** یکم،4,8,11,16,18,19,22,27 اپریل **نحس تواریخ:** 9,13,25,26,28,30 اپریل

